اِسْئَلُوْا۔ سوال کرو تم۔ ۵ ۲ ۱۴ ۲ ۱۱ ۱۴ ۵ ۲۲ ۴ ۲۵ ۸۔

اِسْئَلْہُ۔ سوال کر اُس سے ۱۲ ۱۷۔

اِسْئَلْھُمْ سوال کر اُن سے ۹ ۱۱۔

## فصل الالف مع الشین المعجمہ

اَشَآءُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی چاہون میں اور اَشَآءُ جمع ہے اَشَاءَۃٌ بمعنی کھجور کا چھوٹا درخت ۹ ۹۔

اَشَارَتْ۔ اشارہ کی مریم علیہما السلام ۱۶ ۵۔

اَشْتَاتًا۔ متفرق جدا علیحدہ علحدہ ۱۸ ۱۴ ۳۰ ۱۵۔

اِشْتَدَّتْ۔ سخت ہوگئے شدت سے ہوگئے ۱۳ ۱۵۔

اِشْتَرَوْا۔ مول لیا انھون نے خرید کیا انھون نے۔ ۲ و ۱۰ و ۱۱ ۲ ۵ ۴ ۹ و ۱۰ ۱ ۸۔

اِشْتَرٰی۔ خریدا مول لیا اُسنے۔ ۱۱ ۳۔

اِشْتَرٰہُ خریدا اُسنے اُسکو۔ ۱۲ ۱۲ ۱۳۔

اِشْتَعَلَ۔ الرَّأْسُ اصل مین شعلہ آگ کو کہتے ہین جیسے شعلہ آگ کا لکڑی مین مشتعل ہوتا ہے اسی طرح سفیدی بالون کی سر مین مشتعل ہوگئی ہے شعلہ پیدا ہوگیا سر مین بڑھاپے کا ۱۶ ۴۔

اِشْتَمَلَتْ۔ گھیر لیا مشتمل ہوگیا فاعل اس کا آگے ہے۔ لفظ اَرْحَامَ کی۔ ۸ ۴۔

اِشْتَھَتْ۔ یہ واحد مؤنث کا صیغہ ہے فاعل اسکا آگے لفظ اَنْفُسُھُمْ ہے۔ یعنی جو چاہین گے نفس اُن کے یا خواہش کرینگے نفس اُن کے۔ ۱۷ ۷۔

اَشِحَّۃً۔ حرص بخیلی لالچ اصل شُحٌّ شِحٌّ شَحٌّ۔ بہر سہ حرکات الشین خاصکر بخیلی ساتھ حرص کے ہونا اور یہ اکثر عادتًا ہوتا ہے۔ ۲۱ ۱۸ ۱۔

اَشَدُّ۔ زیادہ سخت بہت سخت زیادہ تر سخت ہونا۔ ۹ و ۱۰ ۲ ۴ و ۸ و ۹ ۱۴ ۱۱ و ۱۸ ۱۵ ۹۔

اَشِدَّآءُ۔ بہت سخت ہین۔ ۲۶ ۱۱۔

اُشْدُدْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی سختی کر تو۔ اور سختی ڈال تو ۱۱ ۱۴ ۱۶ ۱۱۔

اَشِرٌ۔ بفتح الہمزہ وکسر الشین بمعنی اترانیوالا خود پسند، متکبر ۲۷ ۹۔

اَشَرٌّ۔ برائی یا بدی۔ ۲۹ ۱۱۔

اَشِدَّآءِ۔ یہ جمع شَدِیْدٌ کی بمعنی شریرون کے ۲۳ ۱۳۔

اَشْرَاطُھَا۔ ھا ضمیر راجع ہے طرف قیامت کے بمعنی نشانیان اُس قیامت کی۔ ۳۶ ۶۔

اَشْرَاقِ۔ اصباح سورج نکلے۔ ۲۳ ۱۱۔

اِشْرَبُوْا یہ جمع امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی پیو، کھاؤ، ۷ و ۱۱ ۳ ، ۸ ۱ ۲۷ ۳ ۲۹ ۵ ۱۲

اِشْرَبِیْ ۔ پی تو ۱۶ ۵ ۔
اِشْرَحْ ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی کھولدے تو ۱۶ ۱۱ ۔
اَشْرَقَتْ ۔ چمک جاویگی ۔ ۲۴ ۴ ۔
اَشْرَكَ ۔ شریک کیا تھا ۔ ۹ ۱۲ ۔ ۱۳ ۱۱ ۱۵ ۱۷ ۲۴ ۱۰ ۲۹ ۱۲ ۔
اَشْرَكْتَ شریک کیا تونے ۔ ۲۴ ۴ ۔
اَشْرَكْتُمْ شریک کیا تم نے ۔ ۱۱ و ۱۵ ۔
اَشْرَكْتُمُوْنِ ۔ شریک کیا تھا تم نے مجھکو ۱۳ ۱۶ ۔
اَشْرَكْنَا شریک کرتے ہم ۔ ۸ ۵ ۔
اَشْرَكُوْا ۔ شریک کرتے ہین ۔ ۱ ۱۱ ۔ ۴ ۷ و ۱ ۶ ۱۵ ۹ و ۱۶ و ۱۹ ۸ ۵ ۸ ۱۴ ۱۱ و ۱۸ ۷ ۹ ۔
اَشْرِكْهُ یہ امر حاضر کا صیغہ ہے شریک کر اُسکو یعنی ہارون کو ۔ ۱۶ ۱۱ ۔
اِشْعَار ۔ بالون کا روکنا اور مقرر کرنا مطلع کرنا، خبردار کرنا، قربانی کے جانور کا کوہان کو چیر دینا یا اُسکو اور کوئی نشانی اور سی کرنا ۱۴ ۷
اَشْفَقْتُمْ ۔ یہ لغت اضداد سے ہے شفق اُس سُرخی کو کہتے ہین جو بعد مغرب کے اطراف مین ظاہر ہوتی ہے اور وہ بیاض جو بعد حمرت کے ظاہر ہوتا ہے اور الشفق والاشفاق بمعنی الخوف اور ڈرنا پرہیز کرنا، حرص کرنا، اور یہان معنی تم ڈر گئے ۔ ۲۸ ۲ ۔
اَشْفَقْنَ ۔ ڈر گئین وہ عورتین ۲۲ ۶ ۔

اَشْقٰی ۔ اسم تفضیل ہے بمعنی بہت شاق ہے سخت تر ہے ۔ ۱۳ ۱۱ ۶ ۔
اَشْقٰی ۔ ایضاً اسم تفضیل ہی بمعنی بہت بڑا شقی جو بڑا بدبخت ۔ ۳۰ ۱۱ ۲۰ ۹ ۔
اَشْقٰهَا ۔ بدبخت اُس کا اور ھا ضمیر راجع ہے طرف ناقہ صالح علیہ السلام کے ۔ ۳۰ ۱۶ ۔
اَشْكُرُ ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی شکر کرتا ہومین قائل اسکا سلیمان علیہ السلام ہے ۱۹ ۱۷ و ۱۸ ۲۱ ۱۱ ۲۶ ۲ ۔
اَشْكُرُوْا ۔ شکر کرو تم ۲ ۲ و ۵ ۱۴ ۲۱ ۲۰ ۱۴ ۲۲ ۸ ۔
اَشْكُوْا ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی شکایت کرتا ہومین ۔ ۱۳ ۴ ۔
اَشْمَأَزَّتْ نفرت کرتے ہین متنفر ہوتے ہین ۲۴ ۲ ۔
اَشْهَادُ ۔ گواہان ۔ یہان گواہون سے مراد کرام کاتبین فرشتے ہین ۱۲ ۲۴ ۱۱ ۔
اَشْهَدْ ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی گواہ ہو تو ۳ ۱۳ ۵ و ۸ ۹ ۱۲ ۱۲ ۵ ۔
اَشْهَدْتُهُمْ ۔ یہ صیغہ واحد متکلم کا ہے اور ضمیر جمع مذکر غائب کی راجع ہے طرف ابلیس اور اُسکی ذریت کے بمعنی گواہ کیا تھا مین نے اُن کو یعنی بوقت پیدائش زمین و آسمان ۱۵ ۱۹ ۔
اَشْهِدُوْا ۔ بکسر الہاء شاہد کرلو، گواہ کرلو تم یعنی دو گواہ ۳ ۷، ۴ ۱۱ ۲۸ ۱۷ ۔

اَشْهَدُوْا بفتح الہا ر گواہ رہو تم شاہد ہوجاؤ تم ۳ ۱۵ و ۱۷۔

اَشْهُرٍ۔ یہ جمع ہے شَهْرٌ بمعنی مہینوں کے ۲ ۹ و ۱۲ و ۱۴ ن ۷ ۲۸ ۱۷۔

اَشْیَاءَ۔ یہ جمع ہے شَیْءٌ کی بمعنی چیزوں کے ۷ ۴ ۱۸ ۱۲ ۸ ۱۴۔

اَشْیَاعَكُمْ۔ اصل سکی یون ہی۔ اَهْلَكْنَا اَشْیَاعَكُمْ بمعنی ہلاک کیا ہی ہم نے ہم مذہبونکو تمہارے سے اُمَمِ مَاضِیَہ بعض نے اشیاع کا بمعنی اَشْبَاہٌ مشابہ کیا ہی کہ جو تمہارے مشابہ تھے کفر و شرک مین اور لغت مین الاشیاع جمع الجمع ہے الشِّیْعَۃ کے بمعنی اتباع و انصار کے اور ہر ایک قوم جو جمع ہون کسی امر واحد پر پس وہ شیعہ ہین پھر ہوتے ہوتے شیعہ ایک جماعت مخصوص ہوگئی۔ ۱۰۔

## فصل الالف مع الصاد المہملۃ

اَصَابَ۔ پہونچگیا تھا۔ ۱۲ ۸ ۲۲ ۲ ۲۷ ۱۹ ۲۸ ۱۶

اَصَابَتْ۔ پہونچگئی۔ ۴ ۳۔

اَصَابَتْكُمْ كُمْ ضمیر اسکا مفعول ہے اور مُصِيبَةٌ اسکا فاعل ہی بمعنی پہونچی تم کو مصیبت۔ ۸ ۵ ۷ ۴۔

اَصَابَتْهُ پہونچی اُس کو مصیبت ۱۷ ۹۔

اَصَابَتْهُمْ۔ پہونچی اُنکو مصیبت۔ ۳ و ۵ و ۱۱

اَصَابِعَهُمْ یہ جمع ہے اصبع کی بمعنی اُنگلیون کے ۱ ۲ ۲۹ ۹۔

اَصَابَكَ۔ پہونچی تیری کو مصیبت ۵ ۸ ۱۲ ۱۱۔

اَصَابَكُمْ۔ پہونچی تمہاری کو۔ ۷ و ۸ ۵ ۷ ۲۵ ۵۔

اَصَابَهُ۔ پہونچا اُس کو ۴ ۹۔

اَصَابَهَا۔ پہونچی اُس ایک عورت کو ۳ ۴۔

اَصَابَهُمْ پہونچیا اُن کو ۶ و ۹ ۷ ۱۴ ۱۱ ۲ ۲۵ ۵۔

أَصَالِ اَلْاٰصَالُ کا معنی الغشاء کا ہے اور اَصِيلٌ کی جمع اُصُلٌ بضمتین وَاٰصَالٌ سے بمعنی اوّل حصّہ و آخر حصّہ دن کا یعنی صبح و شام ۹ ۱۴ ۱۳ ۸ ۱۱۔

اَصْبُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی قائل اسکا یوسف علیہ السلام ہے۔ بمعنی کہ مین جھک پڑون یا جھک جاؤن ۱۲ ۱۴۔

اِصْبَاحِ۔ الصبح والفجر ۱۸۔

اَصَبْتُمْ۔ پہونچا یا یا تم نے دن بدر کے ستر مقتول اور ستر قیدیون کے ۴ ۸۔

اَصْبَحَ۔ صبح کیا ۵ ۶ ۹ ۱۵ و ۱۸ ۲۰ ۴ ۵ و ۱۱ ۲۹ ۱۔

اَصْبَحَتْ۔ صبح کو اُٹھے یا سویرے اُٹھی ۲۶

اَصْبَحْتُمْ صبح کی تم نے یا سویرے اٹھے تم ۴ ۲

ٮ۲۴ ۱۷۔

أَصْبَحُوا۔ ہو گئے صبح کو ٮ۱ ۱۲ ٮ۴ ۴ ٮ۸ ۱۷ ٮ۱۹ ۱ ٮ۱۲ ۶ و ۸ ٮ۹ ۱۲ ٮ۲۰ ۱۶ ٮ۲۲ ۲ ٮ۲۵ ۱۰۔

أَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ۔ کیا صبر کرنیوالے ہین وہ آگ پر ٮ۲ ۵۔

اِصْبِرْ۔ امر حاضر کا صیغہ ہے بمعنی صبر کر تو ٮ۲ ۵ ٮ۱۱ ۱۱ ٮ۱۲ ۴ و ۱۰ ٮ۱۴ ۲۲ ٮ۱۵ ۱۶ ٮ۱۶ ۱۷ ٮ۱۹ ۹ و ۱۱ ٮ۲۱ ۱۱ ٮ۲۴ ۱۱ و ۱۳ ٮ۲۶ ۴ و ۱۷ ٮ۲۷ ۴ ٮ۲۹ ۴ و ۷ و ۱۳ و ۱۵ و ۲۰۔

اِصْبِرُوا۔ صبر کرو تم۔ ٮ۴ ۱۱ ٮ۸ ۱۹ ٮ۹ ۵ ٮ۱۰ ۲ ٮ۲۳ ۱۰ ٮ۱۵ ۳۔

أَصَبْنَا۔ اصل مین أَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوبِهِمْ گو یہ فعل لازمی ہے لیکن با کیوجہ سے متعدی ہوگیا بمعنی پکڑتے ہم اُن کو گرفتار کرتے ہم انکو بسبب اُن کے گناہون کے۔ ٮ۹ ۲۔

أَصْحَاب۔ دوست یار یہ جمع صُحْب ج کی ہے ٮ۱ ۴ و ۹ و ۱۴ ٮ۲ ۱۱ ٮ۳ ۲ و ۶ ٮ۴ ۲ ٮ۵ ۴ ٮ۶ ۶ و ۹ ٮ۷ ۱ و ۵ ٮ۸ ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ ٮ۱۰ ۱۵ ٮ۱۱ ۳ و ۸ ٮ۱۲ ۲ ٮ۱۳ ۷ ٮ۱۴ ۵ و ۶ ٮ۱۵ ۱۳ ٮ۱۶ ۱۷ ٮ۱۷ ۱۳ و ۱۴ ٮ۱۹ ۲ و ۸ و ۱۳ ٮ۲۰ ۱۴ ٮ۲۲ ۱۳ و ۱۹ ٮ۲۳ ۲ و ۱۰ و ۱۵ ٮ۲۴ ۶ و ۱۰ ٮ۲۶ ۲ و ۱۵ ٮ۲۷ ۱۴ و ۱۵ و ۱۶ و ۱۸ ٮ۲۸ ۳ و ۶ و ۸ و ۱۵ ٮ۲۹ ۱ و ۳ و ۱۵ و ۱۶ ٮ۳۰ ۱۰ و ۱۵ ٮ۳۔

أَصْحٰبِهِمْ۔ یہ جمع صاحب کی یا دوستون اصحاب کے معنی ہین۔ ٮ۲۷ ۲۔

اِصْدَعْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہے خطاب آنحضرت کیطرف یعنی صاف کہدے شہرت دے تو اے محمد ظاہر کر صاف کہدے آشکارا کر تو اے محمد یعنی ساتھ اُس چیز کے جو تو حکم دیا گیا ہے۔ ٮ۱۴ ۶۔

أَصْدَقُ۔ یہ اسم تفضیل کا صیغہ ہے ضمیر فاعل کی اسمین عز و جل کیطرف راجع ہے بمعنی بہت بڑا سچا بہت صادق اور واقعی خدا سے بڑھ کر کون سچا و صادق ہو سکتا ہے۔ ٮ۵ ۸ و ۱۵ ٮ۲۶ ۱۴۔

اِصْرِي۔ عہد و پیمان اقرار میرا ٮ۳ ۷ ٮ۱

اِصْرًا۔ عہد بوجہ وزن گرانی کو کہتے ہین۔ ٮ۳ ۸۔

أَصْرِفُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہے بمعنی پھیر دونگا پلٹ دون گا، واپس کردون گا ٮ۹ ۷۔

اِصْرِفْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہے بمعنی پھیر جا تو پلٹ جا تو ٮ۱۹ ۴۔

أَصَرُّوا۔ ضد کی انھون نے اصرار کیا انھون نے ہمیشہ اڑے رہے اپنی کفر و عناد پر یعنی قوم نوحؑ۔ ٮ۲۹ ۹۔

اِصْطَادُوا۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہے جب حج سے حلال ہو تو شکار کیا کرو تم ٮ۲ ۵۔ اور حالت احرام مین منع ہے ٮ۶ ۵۔

اِصْطَبِرْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہے اَنْتَ ضمیر

آنحضرتؐ کی طرف راجع ہے یعنی صبر کر تو اے محمدؐ یعنی اپنی رب کی عبادت پر ۱۶ ع ۷ و ۱۷ ع ۲۴ ۹ ۔

اَصْطَفٰی ۔ چن لیا پسند کیا اُسنے س ۱ ع ۱۶ ۱۳ ع ۱۲ ع ۱۹ ۲ ع ۲۳ و ۹ و ۱۵ ۔

اِصْطَفَیْتُكَ ۔ مین نے برگزیدہ کیا تجکو پسند کیا تجکو اے موسیٰ (علیہ السلام) ۹ ع ۷ ۔

اِصْطَفٰكِ ۔ برگزیدہ کیا چن لیا پسند کیا تجکو اے مریمؑ ۳ ع ۱۳ ۔

اِصْطَفَیْنَا ۔ چن لیا پسند کیا ۔ خالص کیا ہم نے ۔ س ۱۶ ع ۲۲ ۱۶ ۔

اَصْطَفٰهُ ۔ پسند کیا اُس کو ۲ ع ۱۶ ۔

اِصْطَنَعْتُكَ ۔ پسند کر لیا مین نے تجکو اختیار کیا تجکو بنایا مین نے تجکو اے موسیٰ ۱۶ ع ۱۱ ۔

اَصْغَرَ ۔ یہ اسم تفضیل ہے بمعنی بہت چھوٹی چیز یا کوئی چیز بہت چھوٹی ۔ ۱۲ ع ۱۱ ۔

اَصْغَرُ ۔ بضم الرّاء بمعنی ایضاً ۲۲ ع ۷ ۔

اَصْفَادِ ۔ یہ جمع ہے صَفَدٌ کی بمعنی وہ زنجیرین جنسے قیدی کو باندھتے ہین اسواسطے قیدی کو بھی کہتے ہین اور عطیہ کو بھی کہتے ہین کیونکہ معطی لہ بھی احسان مین قید ہوتا ہی ۱۳ ع ۱۹ ۲۳ ع ۱۲ ۔

اَصْفَحْ ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی ایک کنارہ صفحہ اختیار کر درگذر کر تو ۶ ع ۷ ۱۴ ع ۶ ۲۵ ع ۱۳ ۔

اِصْفَحُوْا ۔ درگذر کرو تم س ۱ ع ۱۳

اَصْفٰكُمْ ۔ اختیار کیا تم کو پسند کیا تم کو رب تمھارے نے ۔ ۱۵ ع ۴ ۔

اَصْلِ ۔ اصل چیز و جڑ کو بھی کہتے ہین ۲۳ ع ۶ ۔

اَصْلَابِكُمْ ۔ یہ جمع صلب کی بمعنی صلبین پشتین تمھاری ۴ ع ۱۵ ۔

اِصْلَاحِ ۔ سوارنا ، اچھا کرنا ۲ ع ۱۱ ع ۵ ۱۴ ع ۱۵ ۸ ۔

اِصْلَاحًا صلح کرنا ۲ ع ۱۲ ع ۵ ۳ ۔

اِصْلَاحِهَا ۔ ھا ضمیر واحد مؤنث کی ماقبل لفظ الْاَرْضِ کے راجع ہی بعد اصلاح و درستی اُس زمین کے ۸ ع ۱۴ و ۱۸ ۔

اُصَلِّبَنَّكُمْ ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی فاعل اسکا فرعون ہے ۔ اور کُمْ ضمیر جمع مذکر مخاطب راجع ہے طرف اُن لوگون کے جو حضرت موسیٰ پر ایمان لائے تھے بمعنی البتہ ضرور سولی پر دونگا مین تم کو ۹ ع ۴ ۱۶ ع ۱۲ ۱۹ ع ۷ ۔

اَصْلِحْ ۔ صلح کر تو صالح ہو جا تو ۲ ع ۶ ۔ ۶ ع ۱۰ ۱۱ و ۱۳ ع ۸ ۱۱ ع ۹ ۷ ع ۲۵ ۵ ع ۲۶ ۲ و ۵ ۔

اَصْلَحَا ۔ صلح کیا ان دونون نے ۴ ع ۱۴

اَصْلَحْنَا ۔ صلح کیا ہم نے اچھا کیا ہم نے ۱۷ ع ۶ ۔

اَصْلَحُوْا ۔ بفتح اللام صلح کی نیکی کی اُن

لوگون نے پ ٢ ٣ ٣ ٧ ا ٥ ١٨ ا ١٤ ا ١٨

اَصۡلِحُوا۔ بکسر اللام یہ امر حاضر کا صیغہ یعنی اپنے آپکو درست کرو اور صلاح کرو درمیان دو بھائیون کے۔ پ ٩ ١٥ ا ٢٦ ١٣۔

اِصۡلَوۡا۔ داخل ہو تم ملجاؤ تم اُنمین یعنی جہنم میں پ ٢٣ ٣ پ ٢٣ ٢۔

اَصۡلُهَا۔ ها ضمیر راجع ہے طرف کلمہ کے یعنی اصل وجڑ اُس کلمہ کی پ ١٣ ١٦۔

اُصۡلِیۡهِ۔ ہٖ ضمیر راجع ہے طرف شخص منکر کے اور اصلی صیغہ واحد متکلم کا ہے، فاعل اسکا اللہ عزوجل ہے۔ یعنی داخل کرونگا اُس کو مین یعنی دوزخ مین پ ٢٩ ١٨۔

اَصَمَّ۔ اصل مین اَصۡمَمَ صَمَمَ تھا از باب تَعَبَ صَمَّ یَصَمُّ الذی کر الاصم والمؤنث الصَّمَّاءَ یعنی بہرا سماعت کا باطل ہوجانا بیکار ہوجانا معدوم ہوجانا پ ١٢ ٢۔

اَصَمَّهُمۡ۔ بہرا کیا اُن کو پ ٢٦ ٧۔

اَصۡنَامٌ۔ صنم اُس جسم دار صورت کو کہتے ہین جو سونے چاندی لکڑی تانبہ وغیرہ سے بنائی گئی ہو واسطے عبادت کے یا بتقرب الی اللہ تعالیٰ ہو جو پوجے جاوے اور ہر ایک وہ چیز جو اللہ تعالیٰ سے غافل کرے اُسکو صنم کہتے ہین۔ جمع اسکی اصنام ہے اور بعض نے صنم ووثن مین فرق کیا ہے صنم وہ جو مجسم و صورت دار ہو اور وثن

جو اللہ کے سوا پوجا جاوے جمع اُس کی اوثان ہے پ ٩ ٦۔ پ ١٣ ١٨۔

اَصۡنَامًا۔ یعنی ایضاً پ ١٥ پ ١٩ ٩۔

اَصۡنَامَكُمۡ۔ مورتین تمھاری۔ پ ١٧ ٥۔

اِصۡنَعِ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ یعنی بنا تو۔ تیار کر تو، یعنی کشتی ای نوح پ ١٢ ٤ پ ١٨

اَصۡوَاتُ۔ یہ جمع صوت کی ہے یعنی آوازیں پ ١٦ ١ پ ٢١ ١١۔

اَصۡوَاتَكُمۡ۔ آواز تمھاری پ ٢٦ ١٢۔

اَصۡوَاتَهُمۡ۔ آواز اُن کی پ ٢٦ ١٢۔

اَصۡوَافِهَا۔ یہ جمع صوف یعنی اُنکی اون

اُصُوۡلِهَا۔ اُسکی اصل جڑون سے پ ٢٨ ٤۔

اُصِیۡبَ۔ پہونچایا گیا مین پ ٩۔

اَصِیۡلًا۔ شام کا وقت اس کا معنی تفصیلی آصال مین گذر چکا ہے۔ پ ١٥ ١٦ ٢٢ ٣ پ ٢٦ ٩ پ ٢٩ ٢۔

## فصل الالف مع الضاد المعجمۃ

اَضَاءَ۔ روشنی دیتی ہے یعنی بجلی روشنی دیتی ہے۔ پ ١ ٢۔

اَضَاءَتۡ روشن کیا، چمکایا، اُس نے پ ١ ٢۔

اَضَاعُوا اضاعۃ کیا ترک کیا یعنی ترک کیا انھون نے نماز کو پ ١٦ ٦۔

اَضْحَكَ - ہنساتا ہی یعنی خدا تعالیٰ ہنساتا ہے ۲۷ ۷ -
اِضْرِبْ - یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی مار تو ۱ ۷ ، ۹ ۱۰ ، ۱۵ ۱۷ و ۱۸ ، ۱۶ ۱۲ ، ۱۹ ۸
۲۲ ۱۹ ، ۲۳ ۱۳ -
اِضْرِبُوْا - یہ جمع امر حاضر کا صیغہ بمعنی مارو تم ۱ ۹ ، ۵ ۲ ، ۹ ۱۶ -
اَضْطَرُّہٗ - بے بس کرون گا مین اُس کو [illegible] عاجز کرون گا مین اُس کو ۱۴ -
اُضْطُرَّ - بے بس ہو عاجز بیچارہ ہو ، کوئی چارہ نہ پاوے ۲ ۵ ، ۶ ۵ ، ۵ ۸
۱۴ ۲۱ -
اُضْطُرِرْتُمْ جب بے بس ہو جاؤ تم یا ناچار کئے گئے تم لاچار ہو جاؤ تم مضطر ہو جاؤ تم ۸ ۱
اَضْعَافًا - کسی چیز کا دو گنا ہونا ۴ ۱۶
۴ ۵ -
اَضْعَفُ اَفْعَلَ - کا وزن ہے بمعنی بہت ضعیف بہت ناتوان ۱۶ ۸ ، ۲۹ ۱ -
اَضْغَاثُ - پریشان ، پراگندہ ۱۱ ۱۶
۱۷ ۱ -
اَضْغَانَکُمْ اَضْغَانُ - جمع ہے ضِغْن کی بمعنی بدنیتی تمھاری بخل و کینہ تمھارا دینی امور مین ہو یا غیر مین ۱۶ ۸ -
اَضْغَانَهُمْ - بمعنی بدنیتی اُن کی بخیلی اُن کی ۲۶ ۸ -

اَضَلَّ - اللہ گمراہ کیا اُس کو اللہ تعالیٰ نے یا گمراہ کیا اُس نے ۵ ۹ ، ۱۶ ۱۲ ، ۹ ۱
۲۱ ۷ ، ۲۳ ۳ ، ۲۵ ۱ ، ۲۶ ۸ -
اُضِلُّ - بکسر الضاد المعجمہ بمعنی گمراہ کرونگا مین اور گمراہ ہوتا ہون مین لازمی متعدی دونون یکسان ہی ۲۴ ۱۲ -
اَضَلُّ - بفتح الضاد المعجمہ بمعنی بہت گمراہ تر ہین اور بہت بہکے ہوئے ہین ۶ ۱۳ ، ۹
۱۲ ۱۵ ، ۸ ۱۶ ، ۱ و ۲ ، ۸ ۲۵ ، ۱ ۲۶ ، ۱ -
اَضَلَّا - اصل مین اَضَلَّانَا ہے بمعنی گمراہ کیا ہم کو بد دین کیا ہم کو ۲۲ ۱۸
اَضْلَلْتُمْ - گمراہ کیا تم نے ۱۸ ۱۷ -
اَضْلَلْنَ - اسمین هُنَّ ضمیر جمع مونث کی راجع ہے ما قبل اَصْنَام کیطرف بمعنی اُن بتون نے گمراہ کیا - بہتون کو لوگون سے ۱۳ ۱۸
اَضَلَّنَا - گمراہ کیا ہم کو ۱۹ ۹ -
اُضِلَّنَّهُمْ - گمراہ کرونگا مین اُنکو ۵ ۱۵
اَضَلَّنِیْ - اَضَلَّ مین ضمیر فاعل کی راجع ہے طرف ما قبل لفظ خَلِیْل کے بمعنی گمراہ کیا مجھکو اُس بدکار دوست نے ۱۹ ۱ -
اَضَلُّوْا - گمراہ کیا اُنھون نے ۶ ۱۴
۸ ۱۱ ، ۲۲ ۹ ، ۲۹ ۱۰ -
اَضَلَّهٗ - گمراہ کیا اُسنے اُسکو ۱۵ ۱۹ -
اَضَلُّوْهُمْ - گمراہ کیا اُنھون نے اُنکو ۱۶ ۱۳
اُضْمُمْ - یہ امر حاضر کا صیغہ بمعنی ملادے تو -

ضم کردے تو ۱۰ ۱۶۔

أَضِيعُ۔ واحد متکلم کا صیغہ ہے بمعنی ضائع کرونگا مین، ۱ ۱۱۔

## فصل الالف بالطاء المهملة

أَطَاعَ۔ فرمانبرداری کی اُسنے کہا مانا اُسنے ۵ ۴۔

أَطَاعُوا۔ فرمانبرداری کی اُنھون نے کہا مانا اُنھون نے ۴ ۸ ۵ ۱۱۔

أَطْرَافُ۔ یہ جمع ہے طرف کی بمعنی اطراف کے اور کنارونکو بھی کہتے ہین۔ ۱۷ ۱۔

أَطْرَافِهَا۔ اسمین ھا ضمیر مؤنث کی راجع ہے طرف ارض کے بمعنی اطراف کنارے اُس زمین کے ۱۳ ۱۲ ۱۶ ۴۔

اِطْرَحُوا۔ هُ یہ جمع حاضر کا صیغہ ہو فاعل اسکا حضرت یوسفؑ کے بھائی ہین اور ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب کی راجع ہے طرف یوسفؑ کے بمعنی ڈالدو یوسفؑ کو کنارے زمین کے ۱۲ ۱۲

اِطْعَامُ۔ کھانا دینا یعنی مسکینونکو کھانا دینا ۲ ۲۸ ۱ ۳۰ ۱۵۔

أَطَعْتُمُوهُ۔ فرمانبرداری کی تم نے ۱۸ ۲۔

أَطَعْتُمُوا۔ اول اسکے ان شرطیہ بھی موجود ہے بمعنی اگر فرمانبرداری کی تم نے ۱ ۱۸

أَطْعِمُوا۔ کھانا دو تم ۱۷ ۱۱ ۱۲ ۔

أَطْعَمَهُ کھانا دیا اُس نے اُس کو ۲۳ ۲۔

أَطْعَمَهُمْ۔ کھانا دیا اُسے اُن کو ۲۳ ۳۔

أَطِعْنَ۔ یہ جمع مؤنث کا صیغہ ہے بمعنی فرمانبرداری کرین وہ عورتین ۲۱ ۲

أَطَعْنَا۔ فرمانبرداری کی ہم نے ۳ ۸ ۵ ۴ ۶ ۱۲ ۱۵ ۱۳ ۲۲ ۸

أَطَعْنَكُمْ۔ فرمانبرداری کرین کہا تمہا را مان لین تمھارے مطیع فرمانبردار ہوجاوین ۵ ۲

أَطْغَى۔ ہر ایک سرکش اور حد و مقدار سے متجاوز ہونا ۲۷ ۷۔

أَطْغَيْتُهُ۔ اصل مین مَا أَطْغَيْتُهُ بمعنی نہین سرکشی کی تھی مین نے اُسکی ۱۶ ۱۶۔

أَطْفَأَ۔ یہ ماضی کا صیغہ ہے بجھا دیتا ہے وہ یعنی آتش جنگ کو ۹ ۱۳۔

أَطْفَالُ۔ جمع طفل کی ہے بمعنی لڑکے ۱۵ ۱۴

أَطَّلَعَ۔ الْغَيْبَ کیا مطلع ہوگیا ہے وہ غیب سے یا کیا جھانک آیا ہے وہ غیب کو کیا خبردار ہوگیا وہ غیب سے ۱۶ ۸۔

أَطَّلِعُ۔ بکسر اللام یہ واحد متکلم کا صیغہ ہے افاعل اسکا فرعون ہے بمعنی چڑھ جاؤنمین آسمان کیطرف بلند ہوجاؤنمین بلندی پر چڑھ جاؤن کہ موسیٰ کے رب کو دیکھونمین ۲۰ ۷۔

أَطَّلَعَ۔ بفتح اللام بمعنی جھانکا دیکھا مین نے ۲۳ ۶۔

أَطَّلِعَ۔ بکسر اللام و فتح العین یہ بھی واحد متکلم کا

صیغہ ہے فاعل اسکا بھی فرعون ہی
ان محذوف کے بمعنی جھانکا مین پڑھا مین
۲۴ ۹۔

اِطَّلَعْتَ۔ اطلاع پاوے تو مطلع ہوئی تو
خبردار ہو جاوے تو جھانکے تو ۱۵ ۱۵۔

اِطْمَأْنَنْتُمْ اطمینان ہو جاوے تم کو
خاطر جمع ہو جاؤ تم ۵ ۱۲۔

اِطْمَأَنُّوْا اطمینان ہو جاوے خاطر جمع
ہو جاوین مطمئن ہو جاوین وہ ۱۱ ۶۔

اِطْمِسْ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی فاعل اسکا
حضرت موسیٰ ہے بمعنی میٹ ڈال مسخ کرڈے
ہلاک کرڈے فنا کرڈے ای رب ہمارے ۱۱ ۱۴۔

اَطْمَعُ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہے بمعنی اُمید
رکھتا ہون نہین۔ ۱۹ ۹۔

اِطْمَأَنَّ۔ آرام پکڑنا آرام پکڑے وہ
۱۷ ۹۔

اَطْوَارًا۔ اصل مین خَلَقَكُمْ اَطْوَارًا ہے
پیدا کیا تم کو قسما قسم مختلف اقسام پر طرح طرح
۲۹ ۹۔

اَطْهَرُ۔ بوزن اَفْعَلُ بہت پاک بہت
پاکیزہ۔ ۲ ۱۵ ۱۲ ۷ ۲۲ ۴ ۲۵ ۲۔

اِطَّهَّرُوْا۔ بتشدید الطاء والہاء بمعنی بہت
اچھی طرح غسل کرو نہاؤ دھوؤ ۶ ۶۔

اِطَّيَّرْنَا اصل مین قَالُوا اطَّيَّرْنَا بِكَ ہے
بمعنی کہا انھون نے (یعنی قوم صالح نے)
ای صالح ہمنے تو تیرے ساتھ شگون بد لیا ہی
فائدہ الطَّیْر پرندے کو کہتے ہین لیکن
زمانہ جاہلیت مین پرندون سے شگون بد و نیک
لیتے تھے۔ اسی طرح جب کسی کی طرف نسبت
بد شگونی کرنی منظور ہوتی تو یہ کہتے ۱۹ ۱۹۔

اَطِیْعُوْا یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی فرمانبرداری
کرو تم حکم خدا اور رسول کا نو کہا مانو ۳ ۱۲۔
۴ ۵ ۵ ۵ ۷ ۲ ۹ ۱۵ و ۱۷ ۱ ۲
۱۶ ۱۴ ۱۸ ۱۳ ۲۶ ۸ ۲۸ ۲ و ۱۶ ۱۔

اَطِیْعُوْنِ۔ فرمانبرداری کرو میری
کہا مانو میرا میرے کہنے کو تسلیم کرو ۳ ۱۲ ۱۹
۱۰ و ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۴ ۱ ۲۵ ۱۲ ۲۹ ۹۔

## فصل الالف مع الظاء المعجمہ

اَظْفَرَكُمْ فتح مند کیا تم کو۔ فتح دی
غالب کیا تم کو۔ ۲۶ ۱۱۔

اَظْلَمَ۔ اصل مین الظلم وضع الشیء
فی غیر موضعہ۔ بمعنی تاریکی، اندھیری
کالی رات۔ ۱ ۲۔ و ۱۴ و ۱۶ ۷ ۹ و ۱۷ ۵ ۱
۴ و ۷ و ۱۱ ۱۱ ۷ ۱۲ ۲ ۱۵ ۱۴ و ۲۰ ۲۱ ۳
و ۱۵ ۱ ۲۴ ۱ ۲۷ ۷ ۲۸ ۹۔

اَظُنُّ بمعنی گمان کرتا ہون مین اصل مین
یہ لغت اضداد سے ہے اَلظَّنُّ مصدر ہے
از باب قَتَلَ سے جو بمعنی خلاف یقین ہے

اور کبھی بمعنی یقین بھی آتا ہی جیسے قول اللہ تعالیٰ کا اَلَّذِیۡنَ یَظُنُّوۡنَ اَنَّهُمۡ مُّلٰقُوۡا رَبِّهِمۡ پ ۱ ع ۵ ر ۱۷ ع ۲۵ ۱۔

اَظُنُّكَ۔ مین گمان کرتا ہون تجکو اسمین خطاب حضرت موسیٰ سے ہی پ ۱۵ ع ۱۲۔

اَظُنُّهٗ۔ البتہ مین گمان کرتا ہون اسکو پ ۲۰ ع ۷ ر ۲۴ ع ۹۔

اَظْهَرَ۔ ظاہر کردیا مطلع کردیا اُس نے پ ۲۸ ع ۱۹۔

## فصل الالف مع العین المہملہ

اَعَانَهٗ۔ یعنی اعانت کی اوسکو مدد کی اُسکی پ ۱۸ ع ۱۶۔

اَعْبُدُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی اور نصب دال پر بوجہ اَنْ ناصبہ کے ہی بمعنے عبادت کرون مین پ ۱۳ ع ۱۱ ر ۱۲ ع ۱۶ ر ۱۳ ع ۱۱ ر ۱۴ ع ۶ ر ۱۶ ع ۷ و ۱۰ ر ۲۰ ع ۳ ر ۲۳ ع ۱ و ۱۵ و ۱۶ ر ۲۴ ع ۴ و ۱۲ ر ۳۰ ع ۳۔

اُعْبُدُوۡا۔ عبادت کرو تم یعنی اللہ تعالیٰ کی پ ۱ ع ۲ ر ۳ ع ۱۳ ر ۵ ع ۳ ر ۶ ع ۱۴ ر ۷ ع ۶ و ۱۹ ر ۸ ع ۵ و ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ ر ۱۱ ع ۶ ر ۱۲ ع ۵ و ۶ و ۸ ر ۱۴ ع ۱۱ ر ۱۶ ع ۵ ر ۱۷ ع ۱۸ ر ۱۸ ع ۲ ر ۱۹ ع ۱۹ ر ۲۰ ع ۱۴ و ۱۶ ر ۲۲ ع ۱۶ ر ۲۵ ع ۱۳ ر ۲۷ ع ۷ ر ۲۹ ع ۹۔

اَعْبُدُوۡنِ۔ عبادت کرو تم مجکو پ ۱۷ ع ۲ و ۶ ر ۲۱ ع ۲ ر ۲۳ ع ۳۔

اِعْتَبِرُوۡا۔ عبرت اختیار کرو تم عبرت پکڑو تم پ ۲۸ ع ۴۔

اَعْتَدَتْ۔ یہ واحد مؤنث کا صیغہ ہے فاعل اسکی زلیخا ہی بمعنی دعوت کی تیار کی مہیا کی اُن عورتون کے لئے پ ۱۲ ع ۱۴۔

اَعْتَدْنَا۔ یہ جمع متکلم کا صیغہ ہی باعتبار عظمت کے فاعل اسکا اللہ عزوجل ہی بمعنی تیار کیا ہم نے مہیا کیا ہم نے واسطے اُن کے عذاب کو پ ۴ ع ۱۴ ر ۵ ع ۳ ر ۶ ع ۲ ر ۸ ع ۲ ر ۱۵ ع ۱ و ۱۶ ر ۱۶ ع ۳ ر ۱۸ ع ۱۷ ر ۱۹ ع ۱ ر ۱۹ ع ۲ ر ۲۲ ع ۱ ر ۲۶ ع ۱۰ ر ۲۹ ع ۱ و ۱۹۔

اِعْتَدَوۡا۔ وہ لوگ حد سے نکل گئے حد سے متجاوز ہوگئے زیادتی کی اُنھون نے پ ۱ ع ۸۔

اِعْتَدُوۡا۔ زیادتی کرو تم دست درازی کرو تم حد سے تجاوز کرو تم پ ۲ ع ۸۔

اِعْتَدٰی۔ زیادتی کرے حد سے تجاوز کرے وہ زیادتی کی اُسنے اور بعد عفو قصاص یا اخذ دیت کے پھر قتل قاتل چاہنا پ ۲ ع ۶ و ۸ ر ۷ ع ۳۔

اِعْتَدَیۡنَا۔ حد سے تجاوز کیا ہمنے حد سے بڑھی ہم ظلم کیا ہمنے پ ۷ ع ۴۔

اِعْتَرَفۡنَا۔ اعتراف کیا ہم نے اقرار کیا ہم نے مفرد معترف ہین ہم پ ۲۴ ع ۷

اِعْتَرَفُوۡا۔ اقرار کیا اُنھون نے اعتراف کیا

انھون نے ۱۱ ۲ ث ۲۹ ۱۔
اِعْتَرَابِكَ۔ آسیب جھپٹ گیا ہی تجکو یا آسیب ہونچا ہی تجکو ث ۱۲ ۵۔
اِعْتَزَلْتُمُوْا۔ کنارا پکڑا تم نے کنارہ کشی کی تم نے یکسو ہوگئے تم ایک گوشہ کو اختیار کیا تم نے ث ۱۵ ۱۴۔
اَعْتَزِلُکُمْ۔ کنارہ کرونگا مین تم سے گوشہ اختیار کرون گا۔ تجھ سے کنارہ پکڑتا ہونین ث ۱۶ ۶۔
اِعْتَزَلَھُمْ۔ چھوڑدیا اُن کو ایک کنارے مین چھوڑدیا اُن کو گوشۂ تنہا مین ک ۱۶ ۶۔
اِعْتَزِلُوْا۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی کنارہ کرو دور ہوجاؤ علحدہ رہو اُن سے یعنی عورتون سے ک ۲ ۱۲۔
اِعْتَزَلُوْا۔ بفتح الزاء اول اس کے فَاِنِ ہے بمعنی پس اگر تم سے ایک طرف ہوجاوین وہ لوگ یا یہ تم سے الگ ہوجاوین ث ۵ ۱۲۔
اِعْتَزِلُوْنِ بکسر الزاء المعجمہ ایک طرف ہوجاؤ مجھ سے ایک کنارے ہوجاؤ مجھ سے ث ۲۵ ۱۴۔
اِعْتَصِمُوْا۔ بکسر الصاد المہملۃ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی نہایت مستحکم و مضبوط پکڑو تم اور حفاظت لے کھو تم بہت نگاہ بانی کرو تم ک ۴ ۲ ک ۱۱
اِعْتَصَمُوْا۔ بفتح الصاد المہملۃ بمعنی مضبوط پکڑا انھون نے ث ۵ ۱۸ س ۶ ۴۔

اِعْتِلُوْا۔ ہ بکسر التاء و فتحہا بمعنی گھسیٹو اسکو لے چلو اسکو عَتَلَ زور سے پکڑ کر گھسیٹنے کو کہتے ہین۔ ث ۲۵ ۱۶۔
اِعْتَمَرَ۔ زیارت و طواف سعی ہی عمرہ کرے عمرہ بجا لاوے ک ۲ ۳۔
اَعْثَرْنَا۔ بمعنی مطلع کیا ہم نے عَثَرَ یَعْثُرُ عِثَارًا وَعُثُوْرًا بمعنی غیر کے طلب کے کسی چیز پر مطلع ہونا و اقف ہونا ث ۱۵ ۱۵۔
اَعْجَازُ۔ تنے درخت کھجور کو کہتے ہین اور اصل مین لغت عَجَزَ کسی چیز کے حصول مین تاخیر ہونا اور عاجزی سے حاصل ہونا اور لغت اضداد سے ہے بمعنی عاجز ہونا قوی ہونا ث ۲۷ ۸ ث ۲۹ ۹۔
اَعْجَبَ۔ پسند ہونا خوش لگنا ہی یعنی کفار کو ث ۲۷ ۱۹۔
اَعْجَبَتْکُمْ پسند ہوا تم کو بہت خوش لگا تجھکو ک ۲ ۱۱ ن ۱۰۔
اَعْجَبَكَ خوش کیا تیرے کو پسند ہوا تیرے کو ک ۳ ث ۲۲ ۳۔
اَعْجَبَکُمْ۔ خوش لگا تم کو پسند ہوا تم کو ک ۲ ۱۱۔
اَعْجَلَكَ۔ جلدی کیا تجکو جلدی مین ڈالا تم کو ای موسی قوم تیری نے ک ۱۶ ۱۳۔
اَعْجَمِیٌّ بمعنی عجمی ہے اصل مین العجمۃ خلاف ابانت ہی۔ اور اِعْجام بمعنی ابہام ہی اور

عجم خلاف عرب کو کہتے ہین اور العجمی منسوب
ہین طرف عجم کے اور عجم گنگی کو کہتے ہین گو وہ
عربی ہو یا عجمی اور بہائم کو بھی عجمی کہتے ہین بوجہ
عدم نطق کے ۱۴ ۲۰ ۲۴ ۱۹ ۔
اَعْجَمِيًّا ۔ عجمی زبان غیر عربی ۲۴ ۱۹ ۔
اَعْجَمِيْنَ ۔ یہ جمع ہے عجمی کی بمعنی عجمیون کی
۱۹ ۱۵ ۔
اَعَدَّ تیار کر رکھا ہی تیار کیا اُس نے
اصل مین اَعَدَّ عد سے ہے بمعنی گنتی کے یعنی
شمار کر لیا ہی ۵ ۱۰ و ۱۲ ۱۰ ۱۷ ۱۱ ۲ ۲۱
۱۷ و ۲۰ ۲۲ ۲ و ۳ و ۴ و ۵ ۲۶ ۹ ۲۵ ۳ و
۱۸ ۲۹ ۲۰ ۔
اَعْدَاءً ۔ یہ جمع ہے عدو کی آپسمین ایک
دوسرے کے دشمن تھے ۴ ۲ ۹ ۸ ۲۴ ۱۷
و ۱۸ ۲۶ ۱ ۲۸ ۱۷ ۔
اَعْدَائِكُمْ ۔ دشمنون تمہارے دن کو ۵ ۴ ۔
اُعِدَّتْ ۔ یہ واحد مؤنث کا صیغہ ہے
اسمین ھِیَ ضمیر راجع ہے طرف النَّارِ کے
بمعنی تیار کی گئی ہی وہ آگ دوزخ کی ۱ ۳
۵ ۴ ۲۷ ۱۹ ۔
اَعْدِلَ ۔ یہ واحد متکلم ہی بمعنی عدل و انصاف
کرونین ۲۵ ۳ ۔
اِعْدِلُوْا ۔ عدل و انصاف کرو تم ۶ ۶
۶ ۔
اَعِدُّوْا بمعنی تیاری کرو تم ۱۰ ۴ و ۱۳ ۔

اُعَذِّبَنَّهٗ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی ساتھ
نون ثقیلہ کے اور ہٗ ضمیر راجع ہے طرف ہُدہُد
کے قائل اسکا حضرت سلیمانؑ ہی بمعنی عذاب
دونگا یا عذاب کرونگا مین ہُدہُد کو ۱۹ ۱۶ ۔
اُعَذِّبُهٗ ۔ یہ بھی واحد متکلم کا صیغہ ہی عذاب
کرونگا مین اُس کو ۵ ۔
اُعَذِّبُهُمْ عذاب کرونگا مین اُن کو ۳ ۱۴
اَعْرَابُ ۔ گنوارون سے گاؤن کے رہنے
والے ۱ ۷ ۱۱ او ۲ و ۴ ۲۱ ۱۸ ۲۶ او ۱۴
اِعْرَاضًا ۔ منہ پھیرنا روگردانی کرنا ۵ ۱۴ ۔
اِعْرَاضُهُمْ ۔ روگردانی اُن کی منہ پھیرنا اُنکا
۷ ۱۰ ۔
اَعْرَافُ ۔ یہ ایک خاص مقام کا نام ہی
درمیان جنت وجہنم کے ۸ ۱۲ و ۱۳ ۔
اَعْرَجُ ۔ لنگڑے کو کہتے ہین اور کجدار کو
بھی کہتے ہین ۱۸ ۱۴ و ۱۳ ۔
اَعْرِضْ ۔ ایک طرف ہوجا منہ پھیر لے
ایک طرف اختیار کر ۵ ۴ و ۸ ۶ ۱۰ ۷
۱۴ و ۱۹ ۹ ۱۴ ۱۲ ۷ و ۱۲ ۱۴ ۶ ۱۵ ۹ و ۲۰
۱۶ ۱۴ و ۱۶ ۲۱ ۱۵ و ۱۶ ۲۴ ۱۵ ۲۵ ۱ ۲۷
۶ ۲۸ ۱۹ ۔
اَعْرَضْتُمْ ۔ روگردانی کرتے ہو تم، منہ
پھیر لیتے ہو تم ۱۵ ۷ ۔
اَعْرِضُوْا ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی
درگذر کرو تم منہ پھیر لو روگردانی کرو تم ۴ ۱۴

لا ا ۲۰ ۹ ۲۲ ۸ ۲۴ ۶ ۲۵ ۶ ۔

اَعَزَّ ۔ یہ افعل تفضیل بمعنی بہت بڑا عزیز بہت بڑا غالب بہادر ۱۲ ۸ ۱۵ ۱۷ ۲۸ ۱۳ ۔

اَعِزَّةٍ ۔ بفتح الہمزہ وکسر العین بمعنی بہت سخت شدید قوی زبردست اور عزت والا یعنی کافرون پر ۶ ۱۳ ۱۹ ۱۸ ۔

اِعْصَارٌ ۔ اُس تند ہوا کو کہتے ہین جسمین غبار و آگ بھی ہو یا گرد و غبار ۳ ۱۴ ۔

اَعْصِرُ ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی نچوڑتا ہون خواہ انگور کا عرق ہو یا دیگر کوئی چیز ہو ۱۲ ۱۵ ۔

اَعْصِیْ ۔ نافرمانی کرونگا مین ۱۵ ۲۱

اُعْطُوْا ۔ دیے گئے وہ لوگ ۱۰ ۱۳ ۔

اَعْطٰی ۔ دیا اُسنے ۱۶ ۱۱ ۲۷ ۷ ۔ ۳۰ ۷ ۔

اَعْطَیْنَا دیا ہمنے اور سرفراز کیا ہم نے ۳۰ ۳۱ ۔

اَعِظُکَ ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی تیرے کو مین وعظ کرتا ہون نصیحت کرتا ہون ۱۲ ۴

اَعِظُکُمْ ۔ مین تم کو نصیحت کرتا ہون ۔

اَعْظَمُ ۔ یہ افعل تفضیل ہے بمعنی بہت بڑا بزرگتر ۱۰ ۹ ۲۷ ۱۷ ۲۹ ۱۴ ۔

اُعْفُ ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی معاف کر تو اے رب ہمارے ۔ ۳ ۸ ۴ ۸ ۱۰ ۷ ۔

اُعْفُوْا ۔ یہ بھی امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی معاف کرو تم درگذر کرو تم ۱ ۱۳ ۔

اَعْقَابِکُمْ ۔ کُمْ ضمیر جمع مخاطب کی راجع ہے طرف صحابہ کے اَعْقَاب جمع ہے عقب کی بمعنی ایڑیون کے یعنی تمھاری ایڑیون پر ۴ ۴ و ۷ ۱۸ ۴ ۔

اَعْقَابِنَا ۔ بمعنی ہماری ایڑیون پر ۷ ۸ ۱

اَعْقَبَهُمْ ۔ متأثر کیا اُن کو اثر دیا ہوا اُن کو پیچھے لایا وہ اُن کے ۔ ۱۰ ۱۶ ۔

اَعْلَامِ ۔ یہ لفظ جمع ہے پہاڑون کے معنی مین ۲۵ د ۲۷ ۱۱ ۔

اَعْلَمُ ۔ خوب جانتے ہین بہت جانتے ہین ۱ ۴ و ۱۶ ۳ ۳ و ۱۲ ۴ ۸ ۵ او ۴ ۶ ۳ ۷ ۶ و ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ ۸ او ۲ و ۱۵ ۹ ۱۳ ۱۱ ۹ ۱۲ ۳ ۱۳ ۳ و ۴ و ۵ ۱۴ ۲ و ۲۲ ۱۵ ۳ ۵ و ۶ و ۹ و ۱۵ و ۱۶ ۱۶ ۸ و ۱۴ ۱۷ ۱۶ ۱۸ ۶ ۱۹ ۱۴ ۲۰ ۷ و ۹ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۶ ۲۴ ۲ ۲۶ او ۱۷ ۲۷ ۷ و ۶ ۲۸ ۷ و ۸ ۲۹ ۳ ۳۰ ۹ ۔

اِعْلَمْ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی جان تو اے محمد ۶ ۱۱ ۱۰ ۸ ۳۱ ۶ ۔

اِعْلَمُوْا ۔ یہ بھی جمع امر حاضر کا صیغہ ہے بمعنی جانو تم ۲ ۸ و ۹ و ۱۲ و ۱۳ و ۱۴

۱۶ و ۳ ۵ [illegible] ۹ [illegible] ۲ و ۳ ۹ ۷ ا و ۱۹
ن ا و ۷ و ۱۱ [illegible] ۵ ۱۲ ۲ ۲۶ ۳ ۲۷ ۱۸ و ۱۹

اَعْلَنْتُ۔ ظاہر کیا مین نے اشتہار دیا
مین نے مشتہر کیا مین نے ۲۹ ۹۔

اَعْلَنْتُمْ۔ مشتہر کیا تم نے ظاہر کیا تمنے
۲۵ ۷۔

اَعْلَوْنَ۔ اصل مین اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ
ہے معنی تم بلند ہو غالب ہو ۴ ۵ ۲۶ ۸

اَعْلٰی۔ معنی بلند اور غالب ۱۴ ۱۳۔
۱۶ ۔ ۱۲ ۔ ۲۱ ۴ ۲۳ ۵ ۔ و ۴
۲۷ ۵ ۳۰ ۳ و ۱۳ و ۱۷

اَعْمَالٌ۔ یہ جمع ہے عمل کی معنی عمل کام
کیا ہوا ۱۸ ۴۔

اَعْمَالًا۔ کام بہت ۱۶ ۲

اَعْمَالُکُمْ۔ عمل تمھارے کام کاج تمھارے
[illegible] ۱۶ ۲۰ ۹ ۲۲ ۶ ۲۵ ۶ ۲۶ ۸ و ۱۳ و ۱۴۔

اَعْمَالُهُمْ۔ عمل اُن کے کام کاج اُن کے
[illegible] ۴ و ۱ [illegible] ۱۱ [illegible] ۲ ۹ ۷ ۱۰ ۲ و ۹
و ۱۱ و ۱۵ ۱۱ ۲ و ۱۰ ۱۳ ۱۵ ۱۴ ۱۴ ۱۶ ۳
۲۰ ۱۲ ۱۹ ۱۶ و ۷ ا ۲۰ ۱۶ ۲۱ ۱۸ ۲۶ ۲
و ۵ و ۷ و ۸ ۲۸ ۲۴۔

اَعْمَامِکُمْ۔ یہ جمع ہے عم کی معنی چچاؤن
تمھارے۔ ۲۰ ۱۴ ۱۔

اَعْمَلُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی کرتا ہون مین
۱۱ ۱۰ ۱۸ ۹ ۱۹ ۱۷ ا ۲۶ ۲۔

اِعْمَلْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی اَنْتَ
ضمیر حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ و السلام کیطرف ہے
معنی بنا تو تیار کر یعنی زرہین ۲۲ ۸ ۱۴ ۱۵۔

اِعْمَلُوْا۔ معنی عمل کرو تم کام کاج کرو تم ۵ ۲
۱۱ ۲ ۱۲ ۸ و ۱۰ ۱۸ ۴ ۲۲ ۸ ۲۴ ا و ۱۹

اَعْمٰی۔ اندھا نابینا ۱۱ ۱۲ ۲
۱۳ ۹ و ۹ ۱۵ ۸ ۱۶ ۱۶ ۱۷ ۱۴ ۲۲ ۱۵
۲۴ ۱۱ ۲۶ ۷ و ۱۰ ۳۰ ۵۔

اَعْنَابٌ۔ معنی انگور یا انگور کے درخت۔ ۳ ۴
۶ ۱۰ ۱۳ ۳ ۷ ۱۴ ۸ ۔ و ۱۵ ۱۵ ۱۷
۱۸ ا ۲۲ ۲۔

اَعْنَابًا۔ ایضاً انگور ۳۰ ۲۔

اَعْنَاقِ۔ یہ جمع عُنُقٌ کی معنی گردنون کے
۹ ۱۶ ا ۲۲ ۱۰ ۲۳ ۱۲۔

اَعْنَاقُهُمْ۔ گردنین اُنکی ۱۳ ۷ ۱۹ ۵
۲۲ ۸ ا ۲۴ ۱۳ ا

اَعْنَتَکُمْ۔ اسکے کئی معنی ہین سختی سی پکڑتا ہون
مین تم کو محبت کرتا ہون مین تم کو یہ اُسوقت
کہتے ہین جب کوئی مجبوری کا امر واقع ہوتا ہی
یا تکلیف پہونچ چکی ہو۔ ۲ ۱۱۔

اَعُوْذُ۔ واحد متکلم کا صیغہ ہی پناہ
مانگتا ہون مین۔ ۱ ۸ ۲۲ ۶ ۱۶ ۵ ۱۸ ۴
۳۰ ۳۸ و ۳۹۔

اَعْهَدْ۔ عہد کیا تھا وعدہ پیمان کیا تھا
۲۳ ۲۔

أَعِيبَهَا۔ عيب دار كر ديا اس كشتی كو ۱۶ ا۔
أُعِيدُوا۔ يہ جمع كا صيغہ پھيرے جاوينگے
باز ركھے جاوين گے پلٹ دیے جاوين گے ۱۷
۹ ۲۱ ۱۵۔
أُعِيذُ۔ يہ بھی واحد متكلم كا صيغہ ہی بمعنی
أَعُوذُ كے پناہ مانگتا ہون ۳ ۱۲۔
أَعْيُنِ۔ آنكھون كے سامنے ۹ ۴ و ۱۲
و ۱۴ ا ۱۷ ۵ ۱۹ ۴ ۲۴ ۷ ۲۵ ۱۳۔
أَعْيُنِكُمْ تمهاری آنكھون كے سامنے
۱۰ ا ۱۲ ۲۔
أَعِينُوا۔ امر حاضر ہے مدد كرو تم ميری
۱۶ ۲۔
أَعْيُنُهُمْ۔ آنكھون انكی ۷ ا ۱۰ ا ۱۸ و
۱۶ ۲ ۱۸ ۲۱ ۲۳ ۳ ۲۷ ۹۔
أَعْيُنُهُنَّ آنكھين ان عورتونكی ۱۶ ۲۔

## فصل الالف مع الغين المعجمہ

اِغْتَرَفَ۔ چلو سے ليا اسنے ايک ہاتھ سے
چلو بھر لينا ۲ ۱۔
اِغْدُوا۔ صبح كو آؤ تم سويرے چلو۔
اصل مين غدا الغداة و الغدوة اول النہار كو
كہتے ہين۔ ۲۶ ۳
أَغْرَقْنَا۔ غرق كيا ہم نے اصل مين الغرق
پانی يا كسی بلا مصيبت مين مبتلا شدہ كو غريق
كہتے ہين ۱ ۴ ۸ ۱۵ ۹ ۶ ۱۰ ۳ ۱۱ ۱۳
۹ ۱۲ ۱۷ ۱۴ ۱۹ ۲ و ۸ و ۱۰ ا ۲۰ ۱۶ ۱۱ ۲۳ ۷
۲۵ ۱۱
أُغْرِقُوا۔ غرق كيے گئے وہ لوگ ڈبائے
گئے وہ ۲۹ ۱۰۔
أَغْرَيْنَا۔ لگا ديا ہم نے ملا ديا ملصق كر ديا
ہمنے اصل مين غرٰی كہتے ہيں كسی لس دار
چيز تو لاسے كی قسم سے جو دونون كو باہم
پيوستہ كرے۔ ملادے ۶ ۷
اِغْسِلُوا۔ غسل كرو تم دھوؤ تم ارجلكم
مين اسكی پوری تفصيل ہے ۶ ۶۔
أُغْشِيَتْ۔ يہ واحد مؤنث كا صيغہ ہے
ليكن معنی جمع ہے باعتبار جماعت كے
اڑھائے گئے ہين ڈھانپے گئے ہين وہ
۱۱ ۸۔
أَغْشَيْنَا۔ ڈھانپا ہم نے اصل مين غشی كو
كہتے ہين، پوشيدہ ہونا۔ پردہ آجانا چھپ جانا
حق پر ناحق چھا جانا، آنكھو پر پردہ آجانا،
عقل پر كوئی چيز آجانا، سمع و بصر كا معطل ہو جانا
حيات پر موت آجانے كو بھی كہتے ہين ۲۳ ۱۸۔
أُغْضُضْ۔ بضم الهمزة و الضاد الاولی و سكون
الغين و الضاد الثانيہ يہ امر حاضر ہے بمعنی نيچے
كرے تو نظر اپنی ۲۱ ۱۱۔
أَغْطَشَ۔ اندھيرا كيا اسنے اصل مين
رات كی اندھيری رات بڑھاپے و ضعف و

بیماری سے کجروی چلنا غفلت عقلی آنکھ کی
عدم بینائی کو بھی کہتے ہین ن۳ ۴۔

اِغۡفِرۡ۔ بخش تو امر حاضر ہے۔ س۳ ۸ و
۱۰ ک۴ ۴ و ۱۱ ف۹ ۸ و ۹ س۱۳ ۱۸ ش۱۸ ۲ ط۱۹ ۹
ن۲۰ ۵ س۲۳ ۲ ک۲۴ ۶ و ۷ و ۲۰ ت۲۹ ۱۰۔

اَغۡفَلۡنَا۔ قَلۡبَهٗ۔ چھوڑ دیا ہمنے اُس کے
دل کو کہ اُسمین ایمان ڈالتے بھرتے لکھتے اور
کیا ہمنے اُسکے دل کو غافل کیا معرفت حقایق
سے ش۱۵ ۱۶۔

اَغۡلَال۔ طوق اور ہر ایک قسم کے مال یا خاص
غنیمت کے مال مین خیانت کرنا ف۹ ۹ س۱۳ ۷ ک۲۲ ۱۰ ا۲۴ ۱۳ ۱۱

اَغۡلَالًا۔ اسپر نصب مفعولیت کی ہی بمعنی
طوق۔ س۲۲ ۸ ا۲۹ ۱۹۔

اَغۡلِبَنَّ۔ البتہ ضرور غالب ہونگا مین
اصل مین اَلۡغَلَبَةُ بمعنی اَلۡقَهۡرُ کسی پر
بزور غالب آنا دوسرے کو مغلوب کرنا۔ ش۲۸ ۳۔

اُغۡلُظۡ۔ یہ امر حاضر ہے ارباب نصر سے
بمعنی سختی کر تو اے محمدؐ اَلۡغِلۡظَةُ ضِدُّ الرِّقَّةِ
اصل مین یہ لغت اجسام مین استعمال کیجاتی تھی
لیکن کبھی مستعار معانی مین بھی مستعمل ہو گئی
ن۱۰ ۱۶ ت۲۸ ۲۰۔

اَغۡنَتۡ۔ کفایت کیا بے پرواہ کیا اُسنے
ت۱۲ ۹۔

اَغۡنٰی۔ کفایت کیا بے پرواہ کیا ش۸ ۱۳ ۱۱
ک۱۴ ۶ ل۱۹ ۱۵ ت۲۴ ۲ و ۱۴ ت۲۶ ۳ ت۲۷ ۷

ت۲۹ ۵ ن۳ ۱۸ و ۲۶۔

اَغۡنِیۡ۔ کفایت کرتا مین ت۱۳ ۲۔

اَغۡنِیَاءَ یہ جمع ہی غنی کی بمعنی دولتمند س۳ ۵
ت۴ ۱۰ ن۱۰ ۱ ش۲۸ ۴۔

اَغۡنٰهُمۡ۔ دولتمند کیا اُن کو ن۱۰ ۱۶۔

اَغۡوَیۡتَنِیۡ۔ گمراہ کیا تو نے مجھکو، قائل
اسکا شیطان ہی۔ خطاب اللہ تعالیٰ کیطرف ہے
مادّہ اسکا الغیُّ ہے اور الغی کہتے ہین
اعتقاد غیر صالح کو یا اعتقاد فاسد کو اور یہ بسبب
جہل کے ہوتا ہی اور یہان شیطان کا آدمؑ کو بہکانا
بسبب عناد کے ہے۔ ف۸ ۹ س۱۴ ۳۔

اَغۡوَیۡنَا۔ گمراہ کیا تھا ہم کو ن۳۰ ۱۰ ا۲۳ ۶

اُغۡوِیَنَّهُمۡ۔ گمراہ کرون گا مین انکو یعنی اولاد
آدم کو ت۱۴ ۳ س۲۳ ۱۴۔

## فصل الالف مع الفاء

اُفٍّ۔ بفتح الفاء و کسرہا منوّنًا و غیر
منوّن یہ ہر ایک امر خفیف و ذلیل و مکروہ الطبع
اور میلے کچیلے کو کہتے ہین اور جو اُن کے مثل ہو نہ
اور تف ہے ناخوشی ناپسند ہے اور یہ لفظ زجر و
جھڑکی و امر قبیح کے لئے بھی مستعمل ہے۔ ت۱۵ ۲
ک۱۷ ۵ ت۲۶ ۲۔

اَفَآءَ۔ پھیر لایا ہی یعنی اللہ اور تیرے
اصل مین اَفَآءَ اللّٰهُ ہے اور اَلۡفَیۡءُ اصل مین

ظل سایہ کو کہتے ہین اور جو مال بغیر مشقت و جدال
کافرون سے حاصل ہو اُسکو بھی کہتے ہین ۲۲ ۳
۲۸ ۴ ۔
اَفَاضَ ۔ النَّاسُ پھرتے ہین لوگ ۲ ۹
اَفَاقَ ۔ عقل وہوش مین آیا وہ ۹
۷ ۱۵ ۱ ۔
اَفَّاکٍ ۔ بڑا جھوٹا جھوٹ باندھنے والا
اصل مین اُس شخص کو کہتے ہین جو صدق سے
اور حق سے باطل اور اچھے عقیدہ سے قبیح عقیدہ
کی طرف رجوع کرے ۔ ۱۹ ۱۵ ۱۵ ۱۷ ۔
اِفْتَحْ ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی کھولدے
حکم کردے فیصلہ کردے یعنی درمیان ہمارے
۹ ۱ ۱۹ ۱۰ ۔
اِفْتَدَتْ ۔ فدیہ دیا اُس نے بدلہ دیا
اُسنے ۲ ۱۳ ۱۱ ۱۱ ۔
اِفْتَدُوْا ۔ فدیہ دیا، بدلہ دیا انھون نے
۱۳ ۸ ۲۴ ۲ ۔
اِفْتَدٰی ۔ فدیہ دیا، بدل دیا اُس نے
۳ ۱۷ ۔
اِفْتِرَاءً ۔ تہمت و جھوٹ باندھنا ۸ ۲ ۔
اِفْتَرٰی تہمت و جھوٹ باندھا ۴ ۱ ۔
۵ ۴ ۷ ۹ و ۷ ۱ ۸ ۴ و ۱۱ ۷ ۱۲
۲ ۱۵ ۱۴ ۱۶ ۱۲ ۱۸ ۳ ۲۱ ۳ ۲۲ ۷
۲۵ ۴ ۲۰ ۹
اِفْتَرَیْتُہٗ جھوٹ و افترا باندھا مین نے اُسپر
۲۱ ۳ ۲۶ ۱ ۔
اِفْتَرَیْنَا ۔ جھوٹ باندھ لیا ہم نے ۹ ۱
اِفْتَرٰہُ ۔ جھوٹ باندھ لیا اُسنے ۱۱ ۹
۱۲ ۲ و ۳ ۱۷ ۱ ۱۸ ۱۲ ۲۱ ۱۴ ۔ ۲۶ ۱
اَفْتِنَا ۔ اَفْتِ ۔ امر حاضر نَا ضمیر جمع متکلم ہی
فتوی دے تو ہم کو بیان کر تو ہم کو ۱۲ ۱۶
اَفْتُوْا ۔ فتوی دو تم ۔ بیان کرو تم
۱۲ ۱۶ ۱۹ ۱۸
اَفْرِغْ ۔ یہ امر حاضر ہے بمعنی ڈال تو ہمپر
صبر اصل مین الفراغ خلاف الشغل ہے یہان
مراد یہ ہی کہ اسقدر ہمپر صبر و رحمت ڈال کہ ہم
بالکل فارغ ہوجاوین ۔ ۲ ۱۷ ۹ ۱ ۴ ۱۶ ۱۲
اُفْرُقْ ۔ یہ امر حاضر از باب نصر خطاب
اللہ تعالی کیطرف ہی بمعنی فرق کردے جدا
کردے ۔ تمیز کردے ۲ ۸ ۔
اِفْسَحُوْا ۔ جمع امر حاضر کا صیغہ ہی بمعنی کشادہ
کرو تم مجلس مین مسلمان بھائی کو جگہ دو ۲۸ ۲ ۔
اَفْسَدُوْا ۔ فساد کیا بگاڑا انھون نے
۱۹ ۱۴ و ۱۸ ۔
اَفْصَحُ اسم تفضیل ہی بمعنی بہت فصیح بہت
بیان کرنے والا یہ وصف حضرت ہارون علیہ الصلوۃ
و السلام کا ہی ۔ ۲۰ ۷ ۔
اَفَضْتُمْ ۔ پھرو تم، واپس آؤ تم ۲ ۹ ۔
۱۸ ۸ ۔
اَفْضٰی پہونچے ہین ملے ہین یعنی ایک دوسرے کو

اِفْعَلْ۔ کر تو ۲۳ ت ۷۔

اِفْعَلُوا۔ کرو تم ر ا ۸ ت ۱۷۔

اُفُق۔ کنارے آسمان کے ت ۲۷ ۵ و ۳ ت ۶

اِفْك۔ اصل مین زنا کی تہمت لگانا بہتان باندھنا کو کہتے ہین اور جمیل سے قبیح کیطرف جانا اور حق سے باطل کیطرف پھرنا حق کو باطل قرار دینا باور کرانا ت ۱ ۸ و ۱۱ ت ۲۲ ۲ ت ۲۶

اُفِكَ۔ پھیرا گیا راندا گیا وہ ۲۶ ت ۱۸۔

اِفْكًا۔ جھوٹ اور نصب بوجہ مفعول تخلقون کے ہے۔ ن ۲۰ ۱۴ ت ۲۳ ۷۔

اِفْكِهِمْ۔ جھوٹ انکا، تہمت لگانا ان کا بہتان باندھنا ان کا۔ ۲۳ ت ۹۔

اِفْكُهُمْ۔ جھوٹ ان کا ۲۶ ت ۴۔

اَفَلَ۔ چمک زائل ہوگئی اور نور چھپ گیا چمک آفتاب یا مہتاب کا ت ۱۵۔

اَفَلَتْ۔ غائب ہوئے وہ چھپ گئے وہ فاعل اسکا الشمس ہے اسمین تذکیر و تانیث دونون یکسان ہین کیونکہ یہ آلہ ہی ک ۱۵۔

اَفْلَحَ۔ نجات پائی اسنے۔ ر ۱۷ ۱۲ ت ۱۵ ا ت ۳۰ ۱۲ و ۱۶

اٰفِلِيْنَ۔ یہ جمع ہے آفل کی بمعنی چھپ جانیوالون کو زائل ہوجانے والون کو ت ۱۵۔

اَفْنَانٍ۔ الفنن اصل مین شاخ وڈالی درخت پتے دار کو کہتے ہین خواہ کھجور کی ہو یا غیر کی اور جمع اسکی افنان ہے اور یہ صفت ہے جنتان کی بمعنی ان جنتوں مین درخت ہین صاحب شاخون پھلون کے اسمین کمال فصاحت ہی شاخ کو پھل وسایہ دونون لازم و ملزوم ہین ت ۲۷ ۱۳۔

اَفْوَاجًا۔ یہ جمع ہے بمعنی فوج فوج کے ت ۳۰ او ۵ ۳۔

اَفْوَاهِكُمْ۔ جمع ہے بمعنی موہون اپنے کے ت ۱۸ ۸ ت ۲۱ ۱۷۔

اَفْوَاهِهِمْ۔ جمع ہے بمعنی موہون انکے ت ۴ ۳۔ ۸ ر ۱۰ نل ۸ و ۱۱ س ۱۳ ۱۴ ت ۱۵ ۱۳ ۲۳ ۳ ۲۸ ۹۔

اَفُوْزَ۔ فتح مندی و اقبالمندی حاصل کرنا ساتھ خیر و سلامت کے ت ۵ ۷۔

اُفَوِّضُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی سونپتا ہون مین حوالہ کرتا ہون مین مختار کرتا ہون مین ت ۲۴ ۱۰۔

اَفْئِدَتَهُمْ۔ یہ جمع ہی فؤاد کی بمعنی دل ان کے ت ۱۹ ۱۳ ۱۹ ۲۶ ۳۔

اَفْئِدَةً۔ دل معروف ہی ت ۵ ا ۱۳ ۱۸ ۱۴ ۱۷ ت ۷ ۲۱ ۱۴ ۲۶ ۳ ۲۹ ۲ ت ۱۳

اَفِيْضُوْا۔ پھیرو تم چلو تم، پلٹو تم گھر دنکو ت ۲ ۹ ۵ ۱۳۔

## فصل الالف مع القاف

اَقَامَ کھڑا کیا، قیام کیا، قائم کیا پ ۹ ن ۹۔
اِقَامَ۔ بکسر الہمزہ برپا کیا، قائم کیا کھڑا کیا پ ۱۷ ع ۵ ث ۱۱۔
اِقَامَتِکُمْ یعنی قیام اپنے کے یعنی واپسی سفر سے قیام کرین پ ۱۴ ع ۱۷۔
اَقَامُوا۔ قائم کیا تم نے کھڑا کیا تم نے پ ۶ ع ۶ ع ۳ ا پ ۹ ع ۱۱ ن ۷ ع ۸ پ ۱۳ ع ۵ پ ۱۷ ع ۱۳ پ ۲۲ ع ۵ اور ۱۶ پ ۲۵ ع ۵۔
اَقَامَۃَ۔ کھڑا کیا اسکو قائم کیا اُس کو پ ۱۶ ع ۱۔
اَقَاوِیْلِ۔ یہ جمع ہے قول کی یعنی باتین پ ۲۹ ع ۵۔
اَقْبَرَ۔ گاڑا اُس کو، دفن کیا اُس کو قبر مین رکھوایا اُسنے پ ۳۰ ع ۵۔
اَقْبِلْ۔ یہ امر حاضر ہے آگے آ ن ۲۰ ع ۷۔
اَقْبَلَ۔ متوجہ ہون گے مقابل ہون گے منھ کرینگے۔ پ ۲۳ ع ۶۔ پ ۲۷ ع ۳ پ ۲۹ ع ۳۔
اَقْبَلَتِ۔ آگے آئی یعنی سارا بی بی حضرت ابراہیمؑ کی۔ پ ۲۶ ع ۱۹۔
اَقْبَلْنَا۔ آگے ہین ہم ہی آئے ہین ہم پ ۱۳ ع ۴۔
اَقْبَلُوْا۔ متوجہ ہوئی مقابل ہوئی منھ پھیر کر کھڑی ہوئی پ ۱۳ ع ۳ پ ۲۳ ع ۷۔
اُقِّتَتْ۔ وعدہ کیے گئے اور ٹھیرائے گئے وہ وقت مقررہ کیے گئے وہ میعاد معین کیگئی پ ۲۹ ع ۲۱۔
اِقْتَتَلَ۔ لڑائی کی اُس ملت نے آپسمین یعنی قوم عیسیٰؑ نے۔ پ ۳ ع ۱۔
اِقْتَتَلُوْا۔ آپسمین ایک دوسرے سے لڑنے قتال کرتے۔ لڑائی کی ایک دوسرے نے آپس مین پ ۳ ع ۱ پ ۲۶ ع ۱۳۔
اِقْتِحَامْ۔ چڑھا دو میٹھا دو اِقْتِحَامْ کہتے ہین کسی چیز کو سختی کے واسطے پکڑنا کسی چیز مین داخل ہونا۔ پ ۳۰ ع ۱۵۔
اِقْتَدِهْ۔ پیروی کر تو ع ۱۶۔
اِقْتَرَبَ نزدیک ہوا وہ یا نزدیک ہوئی وہ یعنی اجل یا قیامت۔ پ ۹ ع ۱۳ پ ۱۷ ع ۱ اور ع
اِقْتَرِبْ امر حاضر ہے نزدیک ڈھونڈھ تو تلاش کر تو۔ پ ۳۰ ع ۲۱۔
اِقْتَرَبَتِ۔ السَّاعَۃُ نزدیک آئی قیامت ع ۸۔
اِقْتَرَفْتُمُوْا کمائی کی ہو تم نے کسب کیا ہو تم نے ن ۹۔
اُقْتُلْ۔ قتل کر تو، مار ڈال تو پ ۲۴ ع ۸۔
اَقْتُلَکَ۔ یہ واحد متکلم ہے کے خطاب ہی یعنی مار ڈالون مین تجکو یہ واقعہ قابیل وہابیل کا ہے۔ ع ۶ ع ۹۔
اَقْتُلَنَّکَ۔ ضرور مار ڈالون گا مین تجھ کو قتل کر دون گا مین تجکو ع ۹۔

اُقْتُلُوْا قتل کرو۔ مار ڈالو یعنی اپنے نفسونکو
پ ۱ ع ۶ پ ۲ ع ۸ پ ۵ ع ۶ و ۹ و ۱۰ ع ۷ پ ۱۲ ع ۱۲ پ ۲۰ ع ۱۵ پ ۲۴ ع ۸۔

اَقْدَامُ یہ جمع بمعنی قدمون پاؤن کے
پ ۹ ع ۱۶ پ ۱۳ ع ۱۲۔

اَقْدَامَكُمْ قدمون تمھارے کو پ ۲۶ ع ۵۔

اَقْدَامَنَا قدمون ہمارے کو پ ۲ ع ۷ پ ۴ ع ۶ پ ۲۴ ع ۱۸۔

اَقْدَمُوْنَ اگلے لوگ اگلے زمانہ کے لوگ پ ۱۹ ع ۹

اَقْذِفِیْهِ اِقْذِفِ یہ امر حاضر ہے مخاطب حضرت موسیٰؑ کی والدہ ہی یعنی ڈالدے تو اسکو دریا مین یعنی حضرت موسیٰ کو پ ۱۶ ع ۱۱۔

اِقْرَأْ۔ یہ بھی امر حاضر ہے خطاب آنحضرت کی طرف ہے بمعنی پڑھ تو اے محمدؐ پ ۱۵ ع ۲ پ ۳۰ ع ۲۱۔

اَقْرَبُ۔ بہت قریب نزدیک پ ۲ ع ۱۵ پ ۴ ع ۸ و ۱۳ پ ۶ ع ۶ پ ۱۴ ع ۱۷ پ ۱۵ ع ۶ و ۱۶ پ ۱۶ ع ۱ پ ۱۷ ع ۹ پ ۲۶ ع ۱۶ پ ۲۷ ع ۱۶۔

اَقْرَبُوْنَ قرابتی قرابت والے خویش کو کہتے مین پ ۴ ع ۱۲ پ ۵ ع ۲۔

اَقْرَبُهُمْ بہت نزدیک تر اُسکا پ ۱۶ ع ۱۵۔

اَقْرَبِیْنَ۔ قربت والون کو پ ۲ ع ۶ و ۱۰ پ ۶ ع ۱۴ پ ۱۹ ع ۱۵۔

اَقْرَرْتُمْ اقرار کیا تم نے پ ۱ ع ۱۰ پ ۳ ع ۱۷

اَقْرَرْنَا اقرار کیا ہم نے پ ۳ ع ۱۷

اَقْرَضْتُمْ۔ قرض دیا تمنے یعنی اللہ تعالیٰ کو پ ۶ ع ۷

اَقْرَضُوا۔ اللہ قرض دیتے ہین وہ لوگ اللہ تعالیٰ کو۔ پ ۲۷ ع ۱۸ پ ۲۹ ع ۱۴۔

اِقْرَءُوْا۔ یہ امر حاضر ہے پڑھو تم پ ۲۹ ع ۱۸ و ۱۹

اَقْسَطُ۔ اسم تفضیل بمعنی بہت انصاف و برابری و عدل۔ پ ۳ ع ۷ پ ۲۱ ع ۱۷۔

اَقْسِطُوْا۔ انصاف کرو تم عدل کرو تم پ ۲۶ ع ۱۳

اُقْسِمُ۔ یہ واحد متکلم ہی بمعنی قسم کھاتا ہون پ ۱۴ ع ۱۲ پ ۲۹ ع ۶ و ۸ و ۱۷ پ ۳۰ ع ۶ و ۹ و ۱۵۔

اَقْسَمْتُمْ۔ قسم کھاتے تھے تمنے پ ۸ ع ۱۲ پ ۱۳ ع ۱۹

اَقْسَمُوْا۔ قسم کھائی انھون نے پ ۶ ع ۱۲ پ ۷ ع ۱۹ پ ۱۴ ع ۱۱ پ ۱۸ ع ۱۳ پ ۲۲ ع ۱۷ پ ۲۹ ع ۲۔

اِقْصِدْ۔ میانہ روی اختیار کرو درمیانہ رستہ چل تو اور تکبر و بے اعتدالی مت کر تو پ ۲۱ ع ۱۱۔

اُقْصُصْ قصہ بیان کر تو پ ۹ ع ۱۲۔

اَقْصٰی۔ کناری اور بعید کو اقصیٰ کو کہتے ہین۔ چونکہ یہ مقام مسجد اقصیٰ کا بھی کنارے بعید مسافت پر واقع ہے اسلئے اسکو بھی اقصیٰ کہتے ہین۔ فائدہ۔ وَجَاءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِیْنَةِ رَجُلٌ اس رجل کا نام حبیب نجار تھا اس کو پاؤن روندکر مار ڈالا خدانے اسکو زندہ کر کے جنت مین داخل کیا اور مدینہ والے صیحہ سے ٹھنڈے ہوگئے فَاِذَا هُمْ خَامِدُوْنَ۔ پ ۱۵ ع ۱ پ ۲۰ ع ۵ پ ۲۲ ع ۱۱

اِقْضِ۔ یہ امر حاضر ہے حکم کر تو فیصلہ کر تو ۱۶ ۲۱

اِقْضُوْا۔ حکم کرو تم۔ فیصلہ کرو تم ۱۱ ۱۳۔

اَقْطَار۔ کنارے۔ ۲۱ ۱۸ ۲۷ ۱۲۔

اُقَطِّعَنَّ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی البتہ ضرور کاٹونگا مین ۹ ۴ ۱۶ ۱۲ ۹ ۷۔

اِقْطَعُوْا۔ کاٹو تم۔ ۶ ۱۰۔

اَقْعُدَنَّ۔ یہ واحد متکلم ہے البتہ بیٹھونگا مین ۸ ۹۔

اُقْعُدُوْا بیٹھو تم ۷ و ۱۳ و ۷ ۱۰

اَقْفَالُهَا۔ یہ جمع ہے قفل کی قفلوں اسکے لغت ہر ایک مانع تعاطی فعل و عقال لسان ۲۶،

اَقُلْ ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بسکون اللام بوجہ لم داخل ہونے کے بمعنی کہا مین نے ۱ ۴ ۸ ۹ ۱۳ ۵ ۱۵ ۷ ۱ و ۲۲ ۱۶ ۱ ۲۹ ۳ ۱۲

اَقْلَامُ۔ یہ جمع ہے قلم کی بمعنی قلموں کے ۲۱ ۱۲۔

اَقْلَامُهُمْ۔ قلمین اونکی ۳ ۱۳۔

اَقَلَّتْ۔ اُٹھاتی ہین یعنی ہوائین بادل کو ۸ ۱۴۔

اَقْلِعِیْ۔ یہ امر حاضر کا صیغہ ہی خطاب آسمان کیطرف بمعنی اے آسمان روک لے پانی برسانے کو ۱۲ ۴۔

اَقِمْ۔ یہ امر حاضر ہے بمعنی قائم کر تو ۱۱ ۱۶ ۱۲ ۱۰ ۱۵ ۹ ۱۶ ۱۰ ۲۱ ۱ و ۷ و ۸ و ۱۱۔

اَقَمْتَ۔ قائم کرے تو ۵ ۱۲۔

اَقَمْتُمْ۔ قائم کرو تم ۵ ۷۔

اَقِمْنَ۔ قائم کرین وہ عورتین ۲۲ ۱۔

اُقْنُتِیْ۔ فرمانبرداری کرتو اے مریم ۳ ۳

اَقْنٰی۔ سرمایہ دار کیا مالدار کیا دولتمند کیا خزانہ روپیہ دیا ۲۷ ۷۔

اَقْوَاتَهَا۔ ھا ضمیر مؤنث راجع ہے طرف ارض مذکور الذکر کے اور اقوات جمع ہے قوت کی اور قوت اُس مقدار طعام کو کہتے ہین جو قوتِ حیات کو قائم رکھے یعنی اُس زمین مین طعام کو پیدا کیا جو حیات کو قائم رکھتا ہے۔ ۲۴ ۱۶۔

اَقُوْلُ۔ کہتا ہون مین ۶ و ۱۱ ۹ ۳ ۱۲ ۳ ۲۳ ۱۴ ۲۴ ۱۰۔

اَقْوَمُ۔ بوزن اَفْعَلُ بمعنی بہت درست کرنے والا ہے۔ بہت سیدھا کرنیوالا ہے۔ یعنی معاملات مین لکھنا تحریر کرنا معاملے کیلئے نہایت سیدھا و صاف ہی۔ ۳ ۷ ۵ ۴ ۱۵ ۱۔

اَقِیْمُوْا۔ قائم کرو تم ۱ ۵ و ۱۰ و ۱۳ ۵ ۸ و ۱۲ ۷ ۱۵ ۸ ۱۰ ۱۱ ۱۴ ۱۲ ۷ ۱۵ ۱۳ ۲۱ ۷ ۲۵ ۳ ۲۷ ۱۱ ۲۸ ۲ و ۷ ۲۹ ۱۴

## فصل الالف مع الکاف

اَکُ۔ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہی بمعنی ہوئین مین اصل مین لم اَکُ بَغِیًّا ہے حضرت مریم کہتی ہین کہ

نہین ہو نہین بدکار ۱۶ ۵۔
اَکَابِرَ۔ بڑے سردار۔ ۸ ۲۔
اَکَادُ۔ نزدیک ہون مین ۱۶ ۱۰۔
اَکَّالُونَ بہت کھانیوالے۔ ۶ ۱۰۔
اَکْبَرُ۔ بہت بڑا۔ ۲ ۱۱ ۴ ۳ ۶ ۲ ۸ ۸ و ۱۵ ۱۰ ۷ و ۱۵ ۱۱ ۱۲ ۱۴ ۱۲ ۱۵ ۲ ۱۷ ۷ ۲۱ ۱ و ۱۵ ۲۲ ۷ ۲۳ ۱ ۲۴ ۷ و ۱۱ ۱۵ ۱۱ ۲۹ ۳ ۳۰ ۱۳۔
اَکْبَرْنَہٗ۔ اسمین ہٗ ضمیر راجع ہے طرف یوسف کے یعنی اوس کو عورتون نے بڑا جانا۔ ۱۲ ۱۴۔
اِکْتَالُوْا ناپ لیوین لوگون سے ۳۰ ۸۔
اُکْتُبْ۔ لکھلے تو ۹ ۹۔
اُکْتُبُوْا۔ لکھو ..... لو تم۔ ۲ ۷۔
اُکْتُبْنَا۔ لکھلے تو ہم کو ۳ ۱۲ ۱۔
اُکْتُبُہَا۔ لکھون گا مین اسکو یعنی رحمت کو ۹ ۹
اِکْتَتَبَہَا۔ لکھ لیا ہے اُن کو ۱۸ ۱۶۔
اِکْتَسَبَ۔ کمایا۔ حاصل کیا اسنے ۱۸ ۸۔
اِکْتَسَبَتْ کمایا۔ کسب کیا حاصل کیا نفس نے ۳ ۸۔
اِکْتَسَبْنَ کماتی ہین عورتین ۵ ۲۔
اِکْتَسَبُوْا۔ کماتے ہین مرد ۵ ۲ ۲۲ ۴۔
اَکْثَرَ۔ بہت ہونا زیادہ ہونا ۱ ۱۲ ۲ ۱۲ یہ لفظ بکثرت قرآن مجید مین آئی ہے۔
اَکْثَرْتَ بہت کیا تونے۔ ۱۲ ۳۔

اَکْثَرُوْا۔ بہت کثرت سے کیا انھون نے ۳۰ ۱۴
اَکْدٰی۔ بند کردیا۔ ندیا۔ سخت دل ہوگیا ۲۷ ۱۱
اِکْرَامِ۔ کرم۔ انعام۔ احسان ۲۷ ۱۲ و ۱۴۔
اِکْرَاہَ۔ جبر۔ ظلم۔ زبردستی ۳ ۲۔
اِکْرَاہِہِنَّ جبر اُن عورتون کے زبردستی اُن عورتون کی ۱۸ ۱۰۔
اَکْرَمُ بوزن افعل بہت کرم احسان کرنے والا ۳۰ ۲۱۔
اَکْرَمَکُمْ۔ بہت نیک بزرگ تم مین سے ۲۶ ۱۴
اَکْرَمَنِ۔ بزرگ کیا مجھ کو ۳۰ ۱۴۔
اَکْرَمَہٗ۔ عزت دیتا ہی اُسکو بزرگی دیتا ہے اُس کو ۳۰ ۱۴۔
اَکْرِمِیْ۔ اچھا رکھ تو یعنی عزیز مصر زلیخا کو کہتا ہے کہ یوسف کو اچھا رکھ تو عزت کر اسکی ۱۲ ۱۳۔
اُکْرِہَ۔ زبردستی کیا گیا جبر کیا گیا ۱۴ ۲۰
اَکْرَہْتَنَا۔ جبر کیا تونے ہم کو زیر کیا تونے ہم کو ۱۶ ۱۲۔
اُکْسُوْا۔ امر حاضر ہے یعنی پہنا و تم لباس کو ۴ ۱۲
اِکْشِفْ امر حاضر ہے یعنی کھولدے تو ۲۵ ۱۴۔
اَکْفُرُ کفر کرتا ہون مین انکار کرتا ہو نہین ۱۹ ۱۴
اَکْفُرَ بضم الفاء و فتح الراء کفر کرون مین انکار کرون مین و انکار ذات الٰہی و انکار و نفی صانع حقیقی و ناشکری انعامات باری تعالیٰ ۲۴ ۱۰ ۲۸ ۵ ۳۰ ۵

اُکْفِرَنَّ یہ واحد متکلم کا صیغہ ہو ساتھ نون ثقیلہ کے یعنی دور کرون گا معاف کرون گا بخش دونگا فاعل اس کا اللہ تعالی ہے۔ ۴ ۱۱ ع ۷۔

اُکْفُرُوا کافر ہو جاؤ تم منکر ہو جاؤ تم ۳ ۱۶۔

اَکْفِلْنِیْھَا کفیل بنا تو مجھکو اوسکا کفیل کر دے اور سونپ دے تو مجھ کو ۲۳ ۱۱۔

اَکَلَ کھایا اُسنے ع ۵ ۱۳ ۷ ۲۲ ۸۔

اَکْلٌ کھانا ع ۱۶ ۳۰ ۱۴۔

اُکَلِّمُ یہ واحد متکلم ہے یعنی بولون گی مین فاعل اسکا حضرت مریم ہین۔ ۱۶ ع ۵۔

اَکَلُوا کھانا کھایا انھون نے ع ۶ ۱۳۔

اٰکِلُوْنَ کھانے والے ہین وہ ۲۳ ۶ ۲۷ ۱۵

اُکُلُہٗ قسما قسم گونا گون میوے طرح طرح کی کھانیکی چیزین اُسکی ۸ ۴۔

اُکُلٌ بضمتین یعنی میوہ یا ذایقہ دار چیز کو کہتے ہین ۲۲ ۸۔

اَکَلَہٗ کھا گیا یوسف کو یعنی بھیڑیا ۱۲ ۱۲۔

اُکُلُھَا میوے اُس باغ کے ۳ ۴ ۱۳ ۱۱ و ۱۶ ۱۵ ۷۔

اُکُلِھِمْ سب کھانے اُن کے ع ۳ و ۱۳۔

اٰکِلِیْنَ کھانا کھانے والے ۱۸ ۱۔

اَکْمَامِ یہ جمع ہے اَلْکُمُّ کی اُس غلاف کو کہتے ہین جو میوے کو ڈھانپ لے چھپالے۔ اسی واسطے آستین و قمیص کو بھی کُمّ کہتے ہین وہ بھی بدن کو چھپاتی ہے ۲۵ ۱۱۔

اَکْمَامِھَا غلاف اُس میوے کے ۲۵ ۱۔

اَکْمَلْتُ کامل کیا مین نے ع ۵۔

اَکْمَہَ بوزن اَفْعَلَ یعنی مادر زاد اندھا یا بچپن کا اندھا ۳ ۲ ع ۵۔

اَکُنْ واحد متکلم ہے اور سکون النون بوجہ لم داخل ہونیکے یعنی ہوتا مین ۵ ۷ ۱۲ ۴ و ۱۴ ۱۳ ۳۱ ۱۶ ۴ ۲۵ ۱۴۔

اَکْنَانًا یعنی پوشیدہ ہونا غارون و کھائیون مین چھپنا پوشیدہ ہونا اور چھپنے کی جگہ ۱۴ ۱۷۔

اَکْنَنْتُمْ چھپا رکھا تم نے ۲ ۱۴۔

اَکِنَّۃً پردے ستر ع ۹ ۱۵ ۵ و ۲۴ ۱۵

اَکْوَابٌ آبخورے ۲۵ ۱۳ ۲۷ ۱۴ ۲۹ و ۱۳ ۳۱

اَکُوْنَ ہون مین ۸ ع ۹ ع ۸ ۱۱ ۱۳ و ۱۶ ۱۶ ۲۰ ۳ و ۵ ۲۳ ۱۶ ۲۴ ۳۔

اَکُوْنَنَّ یہ واحد متکلم ہے ساتھ نون ثقیلہ کے یعنی ہون گا مین ت ۱۵۔

اَکِیْدُ تدبیر کرون گا مین ۳۰ ۱۱۔

اَکِیْدَنَّ واحد متکلم ہے البتہ مین بدی سے پیش آؤنگا برائی کرون گا عذاب دونگا انکو کاہ

## فصل الالف مع اللام

اَلْ یعنی قوم۔ کنبے کے لوگ۔ اولاد۔ یہ اسم موصول ہے یعنی الذی اور اسم فاعل و مفعول دونون پر داخل ہوتا ہی جیسے الضارب المضروب اور عہدی ذہنی بھی ہوتا ہے جیسے القاضی کہ درمیان متکلم و مخاطب

معہود ہو اور جنسی جیسے خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا
اور تعریف ماہیت وجنس وحقیقت کیلئے جیسے وَ
جَعَلْنَا مِنَ الْمَاءِ كُلَّ شَيْءٍ اور ال تنوین کو قبول نہین
کرتا اور ہمزہ وصلیہ بھی ہوتا ہو اور عدد مرکب جزو اول
مین جیسے الثالث عشر اور استفہامی بھی ہوتا ہو
جیسے اَلْ فَعَلْتَ ای ھَلْ فَعَلْتَ اسکو کتب فن مین
دیکھو ل ٦ ب ٢ ا ٦ ٣ ا و ١٢ ا ث ٥ ٥ ٩ ٦ ن ١٢
[illegible]
٢٨ ٢٧ ا و ١٠ ٢٧ ٩ و ١٠ ۔

**اِلَّا** یہ چار قسم پر ہوتا ہو ایک استثنا کیلئے جیسے
قَامَ الْقَوْمُ اِلَّا زَيْدًا دوم بمعنی غیر کے آتا ہے
جیسے لَيْسَ عِنْدِي رَجُلٌ اِلَّا زَيْدٌ اى غَيْرُ زَيْدٍ
سوم عاطفہ ہوتا ہو بمنزلہ واو کے جیسے لِئَلَّا يَكُوْنَ
لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ اِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ اس کا ذکر قرآن مجید
مین صدہا جگہ آیا ہو غیر ضروری جانکر ترک کردیا یعنی

**اَلْآءِ** نعمتین ث ١٢ و ١٧ ٢٧ و ١١ و ١٢ و ١٣ ١ ۔

**اُلُوْفٌ** کئی ہزار جمع ہے اَلْف کی ٹ ٢ ۔

**اَلْآنَ** اب اسوقت ۔ فی الحال ل ٨ ب ،
[illegible] ۔

**اَلْبَابٌ** صاحب عقل وعقل والے وعقلمند لوگ
ب ٢٦ و ٩ ٣ ٥ و ٩ ٤ ا ١١ ت ٣ ١٣ ٦ و ٩ و ١٩
٢٣ ١٢ و ١٣ و ١٥ و ١٦ ٢٤ ١١ ٢٨ ١٨ ۔

**اِلْتَفَّتِ** لپٹ جاوے پیچیدہ ہوجاوے یعنی
پنڈلی ٢٩ ١٧ ۔

**اِلْتَقَتَا** دونون لڑتے تھے دونون آپس مین
جنگ کرتے تھے باہم مقابل ہوتے ہین ۔ دونون ملے
٣ ١٠ ۔

**اِلْتَقَطَهٗ** اُٹھالیا موسیٰ کو سنبھال لیا اس کو
خاطر کی اسکی ٢٠ ٤ ۔

**اِلْتَقَمَهُ** نگل گئی یونس کو مچھلی لقمہ کرلیا اسکو
٢٣ ٩ ۔

**اِلْتَقَى** ملا وہ ٧ و ٨ ١٠ ٢٧ ٨ ۔

**اِلْتَقَیْتُمْ** ملاقات کی تم نے ملے آپس مین تم ١٠ ١ ۔

**اِلْتَمِسُوْا** تلاش کرو تم ڈھونڈھو تم ٢٧ ١٨ ۔

**اَلَتْنَا** نقصان دیا ہم نے کم کردیا ہم نے ٢٧ ٣ ۔

**اَلَّتِيْ** وہ ایک عورت یہ لغت قرآن مجید مین
بکثرت آیا غیر ضروری جان کر حوالہ ترک کردیا ۔

**اِلْحَادٌ** حق سے تجاوز کرنا ١٧ ١٠ ۔

**اِلْحَافًا** الحاح کرنا، عاجزی کرنا لپیٹ لپیٹ کربات
کرنا جس سے دوسرا اسکو سخت محتاج خیال کرے ٣ ٥٣

**اَلْحَقْتُمْ** ملادیا ہو تم نے لاحق کردیا ہو تمنے ٢٢ ٩ ۔

**اَلْحَقْنَا** ملادیا ہم نے متصل کردیا ہم نے پہنچا دیا
ہم نے ساتھ ان کے ان کی اولاد کو ٢٧ ٣ ۔

**اَلْحِقْنِیْ** ملادے مجھ کو ١٣ ٥ ١٩ ٩ ۔

**اَلَمُ** واحد متکلم ہے بمعنی جنونگی مین ١٣ ٧ ۔

**اَلَّذِیْ** بمعنی وہ ۔ اس کے ۔ اس شخص کے ٢٥ ٣
و ٦ و ٧ و ١٤ ۔ تخمیناً قرآن مجید مین دو سو سے زیادہ
آچکا ہے ۔

**اَلَّذِیْنَ** وہ لوگ، جو لوگ ۔ ١ ٢ ٣ و تخمیناً
چار سو جگہ آیا ہے ۔

الٓمٓ بمعنی انا اللہ الرحمٰن یعنی مین خدا مہربان ہون۔ ۱۱ ۶ و ۷ ا ۱۱ ۱۳ ۱۳ ۱۳ و ۲۰۔

اَلْزَمْنَا لگادیا ہم نے چپکادیا ہم نے واجب کردیا ہم نے ۱۵ ۲۔

اَلْزَمَهُمْ لازم کردیا اُن کو واجب کردیا اُنکو ۲۶ ۱۱۔

اَلْسِنَتُكُمْ زبانین تمھاری ۱۴ ۲۱ ۱۸ ۸ ۲۱ ۶۔

اَلْسِنَتُهُمْ بہرسہ حرکات التا رالفوقانیہ بمعنی زبانین اُنکی ۳ ۱۶ ۵ ۴ ۱۴ ۱۴ ۱۸ ۹ ۲۶ ۱۰ ۲۸ ۷۔

اَلْسِنَةِ بمعنی زبانون کے ۲۱ ۱۸۔

اِلْعَنْهُمْ لعنت کرتو اے رب اُنکو ۲۲ ۵۔

اِلْغَوْا بک بک کرتم بیہودہ بکو تم ۲۴ ۱۸۔

اَلْفُ ایک ہزار ۱ ۱۱ ۷ ۲ ۹ ۱۵ ۸ ۴ ۵ ۷ ۱۳ ۸ ۴ ۲۱ ۱۴ ۲۳ ۹ ۲۹ ۷ ۳۰ ۲۳۔

اَلْفًا بمعنی ایضًا ۸ ۵۔

اَلْفَافًا ایک دوسرے سے لپٹی ہوئی ۳۰ ۱۔

اَلَّفْتَ محبّت و الفت ڈالی تو نے ۸ ۴۔

اَلْفَوْا اُنھون نے پایا تھا ۲۳ ۶۔

اَلْفَيَا پایا اُن دونو نے یعنی یوسف و زلیخا نے ۱۲ ۱۳۔

اَلْفَيْنِ دو ہزار ۸ ۵۔

اَلْفَيْنَا پایا ہم نے ۲ ۵۔

اَلْقِ ڈالدے تو پھینکدے تو ۹ ۴ ۱۶ ۱۲ ۱۹ ۱۴ ۳۰ ۱۵۔

اَلْقَابِ یہ جمع ہے لقب کی بمعنی لقبون کے ۲۶ ۱۴۔

اَلْقَتْ ڈالدی وہ ۳۰ ۹۔

اَلْقُوْا ڈالدو تم ۵ ۹ ۹ ۴ ۱۱ ۱۳ ۱۴ ۱۰ ۱۸۔

اَلْقُوْا ایضًا ۹ ۴ ۱۲ ۱۲ ۱۳ ۴ ۱۶ ۱۲ ۱۸ ۱۷ ۱۹ ۷۔

اَلْقِهْ ڈالدے تو اُس کو ۱۹ ۱۷۔

اَلْقِهَا ڈالدے تو اُس کو ۱۶ ۱۰۔

اَلْقٰى ڈالے وہ ۵ ۱۰ ۹ ۳ و ۸ ۱۴ ۸ ۱۶ ۱۲ و ۱۳ ۱۴ ۱۴ ۱۹ ۶ و ۷ ۲۱ ۱۰ ۲۶ ۱۷۔

اُلْقِيَ ڈالا گیا وہ ۹ ۴ ۱۹ ۱۷ ۲۵ ۱۱ ۲۷ ۹۔

اُلْقِيَ ڈالون گا مین ۹ ۱۶۔

اَلْقِيَا ڈالو تم دونون ۲۶ ۱۶۔

اَلْقَيْتُ ڈالا مین نے ۱۶ ۱۱۔

اَلْقَيْنَا ڈالا ہم نے ۶ ۱۳ ۱۴ ۲ ۲۳ ۱۲ ۲۶ ۱۵۔

اَلْقِيَهْ ڈالدیا اُس کرتے کو ۱۳ ۵ ۳۰ ۴۔

اَلْقِهَا ڈالدیا اُس گلے کو ۶ ۳ ۱۶ ۱۰۔

اَللَّاتِيْ وہ عورتین اسکی تفصیل کتب نحو مین دیکھو۔ ۴ ۱۴ و ۵ ا ۸ ۳ و ۱۶ ۱۲ ۱۷ ۱۸ ۱۴ ۲۲ ۳۔

اَللَّائِيْ وہ سب مرد وہ سب عورتین اسمین تذکیر و تانیث دونون یکسان ہین ۲۱ ۱۷ ۲۸ و ۱۷۔

اَللَّذَانِ۔ یہ تثنیہ ہے اَلَّذِیْ کا بمعنی وہ دو مرد ۴ ۱۴۔

اَللّٰهُ۔ اصل مین اِلٰهٌ تھا ہمزہ کو حذف کرکے الف و لام کو داخل کیا پس یہ لفظ خاص ہوگیا۔ باری تعالیٰ کے ساتھ اسی واسطے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا لفظ اِلٰه تمام معبودون مشرکین مین مستعمل تھا فرداً و جمعاً اسی طرح ذات الٰہی مین بھی

بد الہمزہ ت۲ و ۱۲۱ (۵۷) جگہ آیا ہے۔

اَلَيْمًا بمعنی ایضاً ٤ ۱۴ (۱۳) جگہ آیا ہے۔

اِلَيْنَا طرف ہمارے ت ۱۶ ٤ ۱۰ ٦ ۱۳ ۔ (۲۴) جگہ آیا ہے۔

اِلَيْهِ طرف اُس ایک مرد کے ت ا و ۳ و ۵ (۸) جگہ آیا ہے۔

اِلَيْهَا طرف اُس ایک عورت کے۔ ۹ ۱۴ ۱۶ ۵ ۲ ۶ ۱۵ ۱۲ ۔

اِلَيْهِمْ طرف اُن مردون کے ۳ ۱۶ ۱۱ (۳۵) جگہ آیا ہے۔

اِلَيْهِنَّ طرف اُن سب عورتون کے ۱۲ ۱۴۔

## فصل الالف مع المیم

اُمٌّ بضم الہمزہ مان ۳ ۹ ۱۵ ۷ ۹ ۸ ۱۳ ۱۲ ۱۶ ۵ و ۱۴ ۲۰ ۴ ۲۵ ۲ و ۷ ۳ ۲۶ ۔

اَمْ بفتح الہمزہ وسکون المیم معنی یا اور بلکہ یعنی بل (۶۸) جگہ آیا ہے۔

اَمَّا ۔ یہ حرف شرط ہے جواب اسکا جملہ ہوتا ہے جو لازم کرتا ہے فا کو جیسے اَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ اور اسکی چھ قسمین بیان کی ہین کتب فن کو دیکھئے ت ۳ ٦ ۹ و ۱۴ ٤ ۲ (۲۹) جگہ آیا ہے۔

اِمَّا ۔ بکسر الہمزہ کبھی اسکو فتح سے بدل بھی دیتے ہین اور کبھی یا سے جیسے اَيْمَا اسکی پانچ معنی ہین ایک شک کے لئے جیسے اِمَّا زَيْدٌ وَاِمَّا عَمْرٌو دوسرے ابہام کے لئے جیسے جَاءَنِيْ زَيْدٌ اِمَّا عَمْرٌو تیسرے تخییر کے لئے جیسے ذوالقرنین کے ذکر مین اِمَّا اَنْ تُعَذِّبَ وَاِمَّا اَنْ تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا چوتھے اباحت کے لئے تَعَلَّمُوْا فِقْهًا اِمَّا نَحْوًا پانچوین تفصیل کے لئے اِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ٤ ت ۱۴ ۸ ۱۱ ۹ ۴ و ۱۴ ۲۰ ۳ ۱۱ ۲ و ۱۰ ۱۳ ۲ ۱۵ ۳ ۱۶ ۲ و ۵ و ۸ و ۱۲ و ۱۶ ۱۵ ۶ ۲۴ ۳ ۱ و ۹ ۲۵ ۱۰ ۲۶ ۵ ۲۹ ۱۹ ۔

اَمَاتَ بمعنی مارنا ہے فاعل اسکا هُوَ ہے جو راجع ہے طرف لفظ جلال کے ۲۷۔

اَمَاتَهُ اللّٰهُ مارڈالا اُس کو اللہ تعالیٰ نے اصل اسکی یون ہے کہ حضرت عزیرؑ کا ایک ویران قریہ پر گذر ہوا دیکھکر تعجب کیا کہ یہ کیونکر پھر آباد ہوگا بعدہٗ اللہ تعالیٰ نے اُن کو مارڈالا ایک سو سال مردہ رہے پھر اُن کو زندہ کیا اللہ تعالیٰ نے اُس سے دریافت کیا کہ تم کتنے دن مردہ رہے۔ کہا ایک دن یا کچھ دن اُن کا کھانا ویسا ہی تیار رکھا ہوا تھا اس قیاس سے کہا اللہ تعالیٰ نے فرمایا تو ایک سو سال مردہ پڑا رہا دیکھ تو اپنے کھانے کو کیا بگڑا خراب ہوا ہے اسی طرح تیرے گدھے کو بھی ہڈیان جمع کرکے زندہ کیا ہے ۳ ۳ ۹۵

اَمَّارَةٌ حکم کرنے والا ہی۔ فاعل اسکا النفس ہے ۱۳ ۲ ۵

اِمَامٌ راستہ طریقہ آگے پیشوا اور قرآن مجید اور ہر ایک ہدایت کنندہ اور جسکو ساتھ اقتدا کیجائے۔ ۱۴ ۵ ۲۲ ۱۵۔

اِمَامًا بمعنی امام پیشوا مقدم آگے۔ ت ۱۵ ۱۲ ۲۳ ۱۹ ۱۴

اَمَامَهٗ آگے اپنے پیش اپنا امام اپنا ۲۹ ۱۷۔

إِمَامِهِمْ امام اُن کا پیشوا اُن کا ۱۵ ۸۔
أَمَانَات یہ جمع ہے امانت کی جو ضد ہے خیانات کی ۵ ۵
أَمَانَاتِكُمْ امانتیں تمھاری ۱۹ ۱۷۔
أَمَانَاتِهِمْ امانتیں اُنکی ۱۸ ۱ ۲۹ ۷۔
أَمَانَتَهُ ضد ہو خیانت کی امانت اسکی ۳ ۷۔
أَمَانَةَ امانت ۲۲ ۶۔
أَمَانِيَّ آرزوئیں اور جھوٹی امیدیں جھوٹی باتیں خیالی ۱ ۹ ۵ ۱۵ ۲۵ ۱۸۔
أَمَانِيُّكُمْ آرزوئیں تمھاری ۵ ۱۵۔
أَمَانِيُّهُمْ آرزوئیں اون کی ۱ ۱۳۔
إِمَائِكُمْ یہ جمع ہے أَمَة کی معنی لونڈیون اپنی مین سے ۱۸ ۱۰۔
أَمْتًا بلندی اونچا ین ٹیلہ ۱۶ ۱۶
امْتَازُوا یہ امر حاضر ہے۔ معنی جدا ہو جاؤ الگ ہو جاؤ ممیز ہو جاؤ علحدہ ہو جاؤ ۲۳ ۱۵۔
امْتَحَنَ امتحان کیا ہے آزمایا ہے جانچا اُس نے ۲۳ ۱۳۔
امْتَحِنُوا۔ امتحان لو۔ آزماؤ۔ ۲۸ ۲۔
أَمْتِعَتِكُمْ اسباب اپنے یا مال متاع تمھاری ۵ ۱۲
أُمَتِّعْكُنَّ فائدہ دون مین تم کو یا فائدہ دون گا مین اسمین مخاطب ازواج مطہرات آنحضرت ہین ۲۱ ۲۰۔
أُمَتِّعُهُ فائدہ دون گا مین اُس کو ۱ ۱۵۔
أُمَّتُكُمْ اُمت تمھاری ملت تمھاری ۱۷ ۶ ۱۸ ۴
امْتَلَأْتِ اسمین أَنْتِ ضمیر واحد مخاطب مؤنث کی راجع ہے طرف دوزخ کے معنی کیا بھر گئی تو دوزخ یعنی

کافرون و مشرکون و گناہگارون سے (أَعُوذُ بِاللهِ مِنَ النَّارِ) ۲۶ ۱۷۔
أَمَتَّنَا مارا تو نے اے رب ہم کو ۲۴ ۷۔
أَمْثَالُ یہ جمع ہے مثل کی معنی مثالیں ۱۳ ۸ و ۱۶ و ۱۹ و ۱۴ ۱۶ ۱۵ ۵ ۱۸ ۱۱ و ۱۶ ۱۹ ۲ ۲۰ ۱۶ ۲۷ ۱۴ ۲۸ ۶۔
أَمْثَالُكُمْ مثلیں تمھاری ۷ ۱۰ ۹ ۱۴ ۲۶ ۸ ۲۷ ۱۵۔
أَمْثَالِهَا۔ ها ضمیر راجع ہے طرف لفظ الحسن کے معنی مثالیں اُس بھلائی نیکی کے ۸ ۷ ۲۶ ۵۔
أَمْثَالَهُمْ مثالیں اُن کی اور نصب لام پر بوجہ مفعول لیضرب کے ہے ۲۶ ۵ ۲۹ ۲۰۔
أَمْثَلُهُمْ مثالیں اُن کی اور بہتر طریقہ انکا ۲۶ ۱۴۔
أَمَدَّكُمْ مدد کی تمھاری یا مدد دی تم کو ۲۹ ۱۱۔
أَمَدُ معنی مدت و زمانہ یہ فاعل ہے طال کی ۲۷ ۱۸۔
أَمَدًا مسافت و طول مسافت ۳ ۱۱ ۱۵ ۱۲ ۲۹ ۱۲
أَمْدَدْنَاكُمْ مدد دی ہم نے تم کو ۱۵ ۱ ۲۷ ۳۔
أَمَرَ یہ حکم ہوتا ہے اور مقدم ہونا وقوع مامور سے معنی شان و اقبال کے۔ اور یہ لفظ عام ہے۔ افعال و اقوال سب کے لئے اور أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ یہ خاص ہے اللہ تعالیٰ کے ساتھ سوائے مخلوق کے اور قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ رَبِّي معنی کہدے اے محمد کہ روح حکم سے پیدا کیا ہوا رب میرے سے کیونکہ امر مخلوق حادث ہے اس لئے اسکو امر سے تعبیر کیا اور کبھی یہ امر حکم ہوتا ہے ساتھ لفظ خبر کے۔ جیسے الْمُطَلَّقَاتُ يَتَرَبَّصْنَ ہے

**سَمۡعَكُمۡ** - کان تمھارے سمع تمھارا ک ۱۱ ت۲۴ ۱۷ ۔
**سَمِعۡنَا** - سُنا ہمنے ل ۱۱ ت۳ ۸ (۱۵) جگہ آیا ہے۔
**سَمِعُوۡا** - سُنا اُنھون نے ث ۱ پ۱۲ ۹ پ۲۲ ۱۴ پ۲۹ ۱ و ۴
**سَمِعَهٗ** - سُنا اُسنے اُسکو ت۲۵ ۱۹ ۔
**سَمۡعِهِمۡ** - کان اُنکے ل ۱ و ۲ ۔
**سَمۡعُهُمۡ** - کان اُنکے ت۲۴ ۱۷ ت۲۶ ۳ ۔
**سَمۡكَهَا** - مٹاپا - ارتفاع بلندی اُسکی ہا ضمیر راجع ہے طرف اَلسَّمَآء کے ت۳۰ ۴ ۔
**سَمُّوۡا** - نام رکھو تم ت۱۳ ۱۱ ۔
**سَمٰوٰتِ** - یہ جمع اَلسَّمَآء کی ل ۳ و ۴ و ۱۳ و ۱۴ ت۲ ۴ ت۳ ۲ (۱۴۲) جگہ آیا ہے۔
**سَمُوۡمُ** - گرم ہوا کو کہتے ہین ت۱۴ ۳ ت۲۷ ۳ و ۱۵ ۔
**سَمِيًّا** - ہمنام اُنکے نام پر دوسرا نام ت۱۶ ۴ و ۷ ۔
**سَمَّيۡتُمُوۡا** - نام رکھا تم نے نامزد کیا تم نے پ۸ پ۱۲ ۱۶ ۱۵ پ۲۷ ۵
**سَمَّيۡتُهَا** - نام رکھا مین نے اُسکا ت۳ ۱۲
**سَمِيۡعُ** - سُننے والا ل ۱۵ و ۱۶ ت۲ ۶ و ۱۲ و ۱۶ ت۳ ۲ و ۱۲ پ۶ ۴ پ۹ ۱۴ ث ۱ پ۵ ۱۴ و ۱۶ پ۱۱ ۱ و ۳ و ۴ (۴۰) جگہ آیا ہے
**سَمِيۡعًا** - سُننے والا ت۵ ۵ و ۱۶ ت۱۶ ۱ ت۲۹ ۱۹ ۔
**سَمّٰكُمۡ** - نام رکھا تمھارا (مسلمان) ت۱۷ ۱۷ ۔
**سَمِيۡنٍ** - موٹے تازے فربہ - تلے بھونے ہوے ت۲۶ ۱۹

# فصل السین مع النون

**سِنَّ** - دانت - دندان - سفید ہڈی ت۶ ۳ ۔
**سَنَا** - بَرۡقِهٖ - چمک روشنی اُسکی کے یعنے ابر مین بجلی کی چمک ت۱۸ ۱۲ ۔

**سَنَابِلَ** - خوشی ہڈی ت۳ ۴ ۔
**سُنۡبُلٰتٍ** - خوشی ہڈی ت۱۲ ۱۶ ۔
**سُنۡبُلَةٍ** - بالی - خوشہ گیہون وغیرہ سے اس مین تائے وحدۃ کی ہی اور نام ہی ایک برج کا ت۳ ۴ ۔
**سُنۡبُلِهٖ** - اُسکی بالیون خوشون مین ت۱۲ ۱۶ ۔
**سُنَّتِنَا** - عادت طریقہ روش ہماری ت۱۵ ۸ ۔
**سُنۡدُسٍ** - یہ ایک قسم کا باریک کپڑا ہوتا ہی اسکو دیباج بھی کہتے ہین ت۱۵ ۱۶ ت۲۵ ۱۶ ت۲۹ ۱۹ ۔
**سُنَنٌ** - جملہ طریقے و روش و دستور اصطلاح شرع مین طریقہ و احکام آنحضرت و صحابہ کے ت۴ ۵ ت۵ ۲ ۔
**سَنَةٍ** - بفتحتین ایک سال برس اصل مین اُس سال کو کہتے ہین جسمین تکلیف و خشک سالی و قحط ہو ورنہ عام کہتے ہین پ۱ ۱۱ پ۶ ۱۳ پ۱۷ ۱۴ پ۲۰ ۲ پ۲۱ ۲ پ۲۶ ۲ پ۲۹ ۲ ۔
**سِنَةٌ** - بکسر السین وفتح النون اونگھ ہلکی نعاس نیند ت۳ ۲
**سُنَّةَ** - بضم السین وفتح النون مع التشدید طریقہ روش عادت اور وَلَنۡ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبۡدِيۡلًا سنت الٰہی دین الٰہی اُسی فطرت کا نام ہی جسکا بدلنا ابدالآباد محال ہی کیونکہ اس جملہ پر لَنۡ داخل ہوا ہی جو مستقبل ابدالآباد کی نفی کرتا ہی کسی تبدیلی زمانہ یا رفتار زمانہ سے دین نہین بدلتا تمام انبیا کا اسپر اتفاق ہی آنحضرت نے فرمایا ہی سب اُمتین ایک ہین انبیا سب بھائی بھائی ہین باپ ایک ہے مائین مختلف ہین دین پر مواخذ ہوتا ہے پ۹ ۱۹ ت۱۴ ۱ پ۱۵ ۸ و ۲۰ ت۲۲ ۲ و ۵ و ۱۷ ت۲۴ ۱۴ ت۲۶ ۱۱
**سِنِيۡنَ** - بہت برس و سال و قحط و تنگی و خشک کے سال ہین پ۸ ۱ پ۱۲ ۱۵ و ۱۶ پ۱۵ ۱۳ و ۱۴ و ۱۶ پ۱۶ ۶ پ۱۸ ۱۱ پ۱۹ ۱۵ و ۱۶ پ۲۱ ۴

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ - درجہ بدرجہ کھینچ لیجائینگے ہم انکو تھوڑا تھوڑا قلیل قلیل مثل درجات سیڑھی کے پکڑ لینگے ہم انکو ف ۹ ۱۲

# فصل السین مع الواوٗ

سَوَاءً - برابر اور درمیان اچھا ہونا ب ۳ و ۱۵ ب ۱۳ ب ۲ ۱۷ (۲۷) جگہ

سَوْاٰتِکُمْ - شرمگاہ تمہاری ث ۱۰ -

سَوْاٰتِهِمَا - شرمگاہ انکی ہا ضمیر راجع ہی طرف حضرت آدم وحوا کے ث ۹ و ۱۰ ۱۶ ۱۶ -

سُوَاعًا - یہ نام بت کا ہی کہ اسکو قوم نوح وغیرہ پوجتی تھی یہ ایک عورت کی صورت پر تھا فائدہ وُدّ - سواع یغوث - نسر - یہ نیک لوگ تھے ایک ہی مہینے میں سب مرگئے انکے کنبے والون کیلیے ایک شخص ولد قابیل سے پانچ صورتین بنالایا ہر ایک ان نیک لوگون کی صورت پر تھی ہر ایک شخص انکے پاس آتا جاتا تھا قرن بعد قرن انکی تعظیم ہونے لگی ہوتے ہوتے انکو اپنا شفیع ٹھہرایا اللہ تعالیٰ نے انکی طرف حضرت ادریس کو بھیجا انکو جھٹلایا اللہ تعالےٰ نے انکو اٹھا لیا پھر حضرت نوح کو بھیجا انکا قصہ مشہور ہی اور یہ بھی کہتے ہین کہ یغوث بنی مذحج کیلیے اور یعوق ہمدان کیلیے اور نسر قبیلہ حمیر وکلاع کیلیے اور لات طائف مین بنی ثقیف کیلیے اور منات یثرب مین خزرج کیلیے عزیٰ بنی کنانہ اور اطراف واکناف مکہ کیلیے - اساف ونائلہ صفا و مروہ پر ب ۲۹ ۱

سَوَال - مانگنا سوال کرنا ۲۳ ۱۱ -

سُوْءَ - برا سخت تر - عذاب - اور سختی اور کونچین کاٹنا اور زنا اور سفید داغ برص اور عذاب اور شرک اور سب شتم گالی اور گناہ اور آفت رنج اور قتل و شکست از اتقان ب ۲ ب ۵ ب ۱۱ ب ۱۳ ۹ و ۱۴ - (۱۴۱) جگہ آیا ہے

سُوْاٰی - برا بد قبیح اور اس سے مراد دوزخ ہی ۲۱ ۴

سَوْءَةَ - لاش - میت - مردہ - مردار اس سے مراد لاش ہابیل ہی ۹ -

سُوْدٌ - سیاہی کالا پن ۲۲ ۱۶ -

سُوَرٍ - سورتین یہ جمع ہی سورۃ کی جو ایک کامل ٹکڑا ہو قرآن مجید کا ۱۲ ۲ -

سُوْرٍ - بضم السین وسکون الواو - دیوار - اوٹ آڑ بعض نے اس سے مراد دیوار اعراف لیا ہی ۲۷ ۱۸

سُوْرَةٌ - ایک سورۃ قرآن مجید سے ۳ ۱۱ ۱۴ و ۱۷ ۱ ۵ و ۹ ۱۸ ۷ ۲۶ ۷ -

سَوْطَ - کوڑی کو کہتے ہین لیکن یہان ایک ہی دفعہ یا ایک قسم مراد ہے ۳۰ ۱۴ -

سَوْفَ - نزدیک ہے قریب ہی کتب نحو مین دیکھو ث ۲ و ۵ و ۷ و ۱۴ و ۱۸ ۱۱ و ۷ و ۱۲ (۳۶) جگہ آیا ہی -

سُوْقِ - بازار - اصل چیز - پنڈلی - جڑ پیڑ ۲۳ ۱۲

سُوْقِهٖ - اصل وجڑ اسکی ۲۶ ۱۲ -

سَوَّلَ - آراستہ کیا وزینت دی فریب یا اسنے ۲۶ ۷

سَوَّلَتْ - آراستہ کی وزینت دی بنالی اور حیلہ کی فریب دی وہ ۱۲ ۱۲ ۱۳ ۴ ۱۶ ۱۴ -

سُؤْلَكَ - سوال مراد درخواست تیری ۱۶ ۱۱ -

سُوًى - بضم السین وکسرہا دونون طرح آیا ہی سیدھا ہموار سہل آراستہ برابر ۱۶ ۱۲ -

سَوِّیْ - برابر وسیدھا درست و راست ۱۶ ۱۷

سَيِّئَةً ۔ برائی بدکاری پ ۵ و پ ۴ ۳ (۱۹) جگہ آیا ہے۔
سَيِّئَةٌ ۔ بد فعلی اسکی پ ۱۵ ۴۔

# باب الشين المعجمة

## فصل الشين مع الالف

شَآءَ ۔ چاہا اُسنے پ ۱ و ۱۸ ۲ (۱۶) جگہ آیا ہے۔
شَاخِصَةٌ ۔ چڑھ رہے ہیں اوپر لگ رہے ہیں اوپر لگنے والی ہیں پ ۱۷ ۷۔
شَارِبُوْنَ ۔ سب پینے والے ہیں وہ پ ۲۷ ۱۵۔
شَارِبِيْنَ ۔ پینے والے پ ۱۴ ۱۵ پ ۲۶ ۲۔
شَارِكْهُمْ ۔ شریک بن تو اُنکا شریک ہو جا اُنکے ساتھ اسمین خطاب شیطان کیطرف ہے۔ پ ۱۵ ۷۔
شَاطِئِ ۔ کنارے جانب طرف پ ۲۰ ۷۔
شَاعِرٌ ۔ شعر کہنے والا مشہور ہے پ ۱۷ پ ۲۳ پ ۲۹ ۔
شَافِعِيْنَ ۔ شفاعت کرنیوالے سفارش کرنیوالے پ ۱۹ ۹ پ ۲۹ ۱۶
شَاقُّوْا ۔ مخالفت کی اُنھوں نے پ ۹ پ ۲۶ پ ۲۸ ۔
شَاكِرٌ ۔ شکر کرنیوالا احسان ماننے والا پ ۲ ۳۔
شَاكِرًا ۔ شکر گذار پ ۵ ۱۸ پ ۱۴ ۱۲ پ ۲۹ ۱۹۔
شَاكِرُوْنَ ۔ سب شکر کرنیوالے پ ۱۷ ۶۔
شَاكِرِيْنَ ۔ شکر کرنیوالے شکر گذار پ ۴ ۶ پ ۱۲ و ۱۴ پ ۵ ۹ و ۷ و ۱۴ پ ۱۱ ۸ پ ۲۴ ۴۔
شَاكِلَتِهٖ ۔ اپنے طریقہ۔ جہت۔ عادت پر یعنے ہر ایک شخص اپنی روش و طریقہ و عادت کے موافق عمل کرتا ہے جسپر وہ پیدا کیا گیا ہے۔ انسان مین ایک خاص جبلی حالت و قوت ہے اور بعض کے نزدیک دو قوتین ہین ہر ایک اُنمین سے اپنے اپنے عمل و طریقہ کے حاصل کرنیمین سرگرم رہتی ہے اور اپنے اپنے مسلک و طریقہ کو اختیار کرتی ہے اور قصد کرتی رہتی ہے اپنی ذاتیات اغراض مین اور کبھی ان دونومین اتفاق و کبھی نفاق ہوتا ہے پ ۱۵ ۹۔
شَامِخَاتٍ ۔ مرتفع بلند پ ۲۹ ۲۱۔
شَأْنٍ ۔ کسی حال مین کسی شغل مین پ ۱۱ پ ۱۸ پ ۳۰
شَأْنِهِمْ ۔ اپنے کاروبار و کام کاج مین پ ۱۸ ۱۵۔
شَانِئَكَ ۔ دشمن تیرا پ ۳۰ ۳۳۔
شَاهِدٌ ۔ مِنْ اَهْلِهَا ۔ گواہ اہل اُسکی سے یعنے اُسکے گھر کا گواہ تھا یہ لفظ کئی مقام پر آیا ہے لیکن یوسفؑ کے قصہ مین جو گواہ تھا وہ نہایت کم عمر صغیر سات دن کا لڑکا تھا جس نے یوسف کی برات مین گواہی دی تھی پ ۱۲ ۲ و ۱۳ پ ۱۴ ۱ پ ۳۰ ۱۰۔
شَاهِدًا ۔ گواہ ہونا پ ۲۲ ۳ پ ۲۶ ۹ پ ۲۹ ۱۳۔
شَاهِدُوْنَ ۔ گواہی دینے والے پ ۲۳ ۹۔
شَاهِدِيْنَ ۔ یہنے ایضاً پ ۳ پ ۷ پ ۱۱ پ ۱۷ پ ۲۰

## فصل الشين مع الباء

شُبِّهَ ۔ مشتبہ کیا گیا وہ شبہ کئی طرحکا ہوتا ہی قائم مقامی ذات و معنی یا امر مختلف ذات مین اور ذاتاً و معنے ملتبس ہو اشکال مین اور یہاں اشکال و قائم مقامی مراد ہی پ ۶ ۲۔

## فصل الشين مع التاء

شِتَآءِ ۔ جاڑے کے دن ایام سرما پ ۳۰ ۱۳۔

شَتّٰی ۔ پراگندہ مختلف قسما قسم اقسام اقسام ۔ وانواع مختلف [illegible] ۱۷ ۔

## فصل الشین مع الجیم

شَجَر ۔ درخت ہر ایک وہ درخت جو اپنی جڑ پیڑ پر کھڑا رہے اُسکو شجر کہتے ہین [illegible]

شَجَرَھَا ۔ درخت اُسکا [illegible] ۱۵ ۔

شَجَرَۃ ۔ درخت ۔ فائدہ جس درخت سے حضرت آدم کو منع کیا گیا وہ درخت گندم یا انگور یا انجیر یا کھجور یا بادام یا اترج کا تھا [illegible] ۔

## فصل الشین مع الحاء

شُحّ ۔ بخل مع حرص کو کہتے ہین ۔ رَجُلٌ شَحِیحٌ وَقَوم اَشِحَّۃٌ [illegible] ۔

شُحُومَھُمَا ۔ دو چربیان گردے و آنت کی چربی یہ دونون یہود پر حرام تھین [illegible] ۵ ۔

## فصل الشین مع الدال

شَدِید ۔ سخت زبردست پریشان [illegible] ۱۹

شَدِیدًا ۔ سخت [illegible] ۔

شَدَدْنَا ۔ سخت کیا ہمنے [illegible] ۲۰ ۔

شُدُّوا ۔ سخت محکم و مضبوط کرو تم [illegible] ۵ ۔

شِدَاد ۔ سخت و مضبوط [illegible] (۳۹) جگہ آیا ہے ۔

اَشَدُّ ۔ سخت ہونا [illegible] ۱۳

[illegible] ۱۱ ۔

## فصل الشین مع الراء

شَرّ ۔ برائی بدی اور خواہشات نفس جو موجب ہلاکت ہون اور تکلیفات [illegible] ۔

شَرًّا ۔ برائی بدکاری [illegible] ۲۴ ۔

شَرَاب ۔ پینا پینے کی چیز [illegible] ۔

شَرَابًا ۔ ایضاً پینا [illegible] ۔

شَرَابُکَ ۔ پینا تیرا پینے کی چیز تیری [illegible] ۳ ۔

شَرَابَہٗ ۔ پینا اُسکا [illegible] ۔

شَرِبَ ۔ پیا اُسنے [illegible] ۱۷ ۔

شِرْب ۔ حصہ پانی کا [illegible] ۹ ۔

شُرْب ۔ پینا پینے کی چیز [illegible] ۱۵ ۔

شَرِبُوا ۔ پیا اُنھون نے [illegible] ۱۷ ۔

شَرَحَ ۔ تشریح کی و کھولا اُسنے [illegible] ۱۷ ۔

شَرِّدْ ۔ متفرق جدا و علیحدہ کر تو [illegible] ۳ ۔

شِرْذِمَۃٌ ۔ جماعت گروہ بنی اسرائیل [illegible] ۸ ۔

شَرَرٍ ۔ چنگاریان شعلے آگ کے [illegible] ۲۱ ۔

شَرَعَ ۔ مقرر کیا اور راستہ ڈالا اُسنے [illegible] ۲ ۔

شُرَّعًا ۔ ظاہر یعنے پانی پر مچھلیان ظاہر ہوتی تھین یہ یہود کا واقعہ ہے [illegible] ۱۱ ۔

شَرَعُوا ۔ مقرر کیا ہوا اُنھون نے ٹھہرایا اور راستہ ڈالا اُنھون نے [illegible] ۴ ۔

شَرِیعَۃٍ ۔ شریعت کے قواعد اور دستور دین و اسلام [illegible] ۱۱

شَرْقِیًّا ۔ مشرق کیطرف جانب شرق سمت شرقی [illegible]

شَرقِيَّةً ۔ آفتاب نکلنے کیطرف مشرق کیطرف ۱۸ ۱۱۔
شِرك ۔ ساجھا اور اللہ تعالیٰ کیساتھ کسیکو ساجھی بنانا
شرک چار قسم پر ہے ایک یہ کہ اللہ تعالےٰ کی ذات پاک
کیساتھ شریک کرنا دوم اُسکے صفات مین شریک کرنا
جیسے اللہ تعالیٰ سمیع و بصیر ہے ویسا ہی دوسرا بھی ہے
سوم اسکی عبادت و عطا مین شریک کرنا یہ زیادہ قبیح
وکفر ہے اسکو خدا تعالےٰ نہ بخشیگا جیسے من یشرک باللہ
فقد حرم اللہ علیہ الجنۃ وان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ
چہارم جیسے مراعات غیر اللہ بعض امور مین ۱۷ ۱۶ و ۱۲ ۱۰
شُرَكَاءَ ۔ مراد شرکا سے اصنام وغیرہ ہین کیونکہ اُنکے اعتقاد
مین یہ نافع اور ضار ہین جو مراد اُنسے مانگتے ہین وہ دیتے ہین
۷ ۱۳ ۹ و ۱۰ و ۱۸ ۸ و ۱۲ و ۱۳ ۱۳ ۸ و ۱۱
۱ ۲ ۲۲ ۹ و ۱۷ ۲۳ ۲۵ ۲۹ ۔
شُرَكَاؤُكُمْ ۔ شریکون تمہارے سے ۱۱ و ۱۱ ۔
شُرَكَاؤُنَا ۔ شریکون ہمارے سے ۳ ۔
شُرَكَاؤُهُمْ ۔ شریکون اُنکے سے ۲۱ ۲۹ ۔
شُرَكَائِيَ ۔ شریکون میرے سے ۱۵ ۲۰ ۱۵ ۔
شِرْكِكُمْ ۔ شرک تمہارے سے شریک مقرر کرنا تمہارا ایسے ۲۲ ۱۴ ۔
شَرَوْهُ ۔ خرید یا بیچا انہون نے ۱۲ ۱۲ ۱۲ ۔
شَرِيعَةٍ ۔ وہ سیدھا راستہ مقرر کردہ خداوندی ہے جو بذریعہ
قرآن مجید واحادیث شریف ہم تک آیا ہے ۲۵ ۱۸ ۔
شَرِيكَ ۔ شریک ساجھی ہمسر ہم صفات ۱۵ ۱۵

## فصل الشین مع الطاء

شَطْأَهُ ۔ پٹھا خوشہ درخت غلہ سے ۲۶ ۱۲ ۔
شَطْرَ ۔ جانب طرف ایک رُخ ۲ ۱ و ۲ ۔
شَطَطًا ۔ زیادہ بات یا جھوٹ دروغ غیر اللہ کو الٰہی قرار
کفران نعمت کرنا ۱۵ ۱۴ ۱۹ ۱۱ ۔

## فصل الشین مع العین

شَعَائِرِ ۔ قربانیون کا مکہ کو روانہ کرنا جبتک ذبح نہون
جبتک احرام نہین توڑنا احرام مین رہنا اور باقی احکام
حج کے اسکی تفصیل کتب حج مین ہے اور نشانیان و عبادات
و احکام حج وغیرہ کے ۲ ۳ ۵ ۱۱ و ۱۲ ۔
شُعَبٍ ۔ شاخین یا جماعتین فرقے فرقے
شِعْرَ ۔ بکسر الشین وسکون العین جمع اسکی شعور ہے ۔
مثل فلس و فلوس کے اور بفتح الشین جمع اسکی اشعار ہے
مثل سبب و اسباب اور شعر اصل مین کلام موزون و مقفےٰ
و علم کا نام ہے اور اسمین عاشقانہ الفاظ و کذب ہوتا ہے
لہذا خدا تعالےٰ نے اپنے نبی کریم کو اس
سے محفوظ رکھا ۲۳ ۴ ۔
شُعَرَاءُ ۔ شعر کہنے والے حکماء نے کہا کہ ہمنے کبھی کسی شاعر
کو صادق اللہجہ نہین دیکھا اور اسی پاس اللہ تعالیٰ انکی تعریف
مین فرماتا ہے کہ انکی پیروی گمراہ کرتی ہے ۱۹ ۱۵ ۔
شِعْرَى ۔ بکسر الشین و سکون العین یہ ایک ستارہ ہے
زمانہ جاہلیت مین ایک قوم عرب سے اسکو اپنا معبود و
پروردگار کہتے تھے ۲۷ ۷ ۔
شُعُوبًا ۔ قبائل و شاخین بڑی جماعتین ۲۶ ۱۴ ۔
شُعَيْبُ ۔ یہ مدین بن ابراہیم کی اولاد مین ہین انکی
والدہ دختر لوط تھین انکو خطیب الانبیاء کہتے ہین

شَهِدُوْا۔ گواہی دی اُن سبھوں نے ۳ ۱۷،
۱۴ ۳ ۵ و ۱۱ ۲۵ ۸۔

شَهْرُ۔ ماہ ۲ ۲ ۵ ۷ ۲۲ ۳۰۔

شَهْرًا۔ ایضاً ماہ ۱۱ ۲۶ ۲۔

شَهْرَيْنِ۔ دو ماہ دو مہینے ۵ ۱۰ ۲۸ ۱۔

شَهَوَاتِ۔ خواہشیں ۳ ۵ ۲۶۔

شُهُوْدُ۔ سب کے سب گواہ یا بہت گواہ ۳۰ ۱۰

شُهُوْدًا۔ گواہ اور حاضر ہونیوالے ۱۱ ۱۲ ۲۹ ۱۵۔

شُهُوْرِ۔ بہت مہینے جمع شہر ۱۰ ۱۱۔

شَهْوَةً۔ جی چاہنا خواہش نفس ۸ ۱۷ ۱۹۔

شَهِيْدٌ۔ بوزن فعیل بمعنے فاعل و مفعول گواہ شاہد
۳ ۴ ۵ ۶ ۱۰ ۱۱ ۲۲ ۲۵ ۲۶ ۱۷
۲۸ ۱۰ و ۲۵۔

شَهِيْدًا۔ ایضاً گواہ ۵ ۳ ۷ و ۸ ۳ ۵
۱۳ ۱۴ ۱۵ ۱۷ ۲۰ ۲۲ ۲۳ ۲۸ ۱ و ۱۲۔

شَهِيْدَيْنِ۔ دو گواہ ۳ ۷۔

شَهِيْقٌ۔ آخر آواز گدھے کو کہتے ہیں ۱۲ ۹۔

شَهِيْقًا۔ بمعنے ایضاً ۲۹ ۱۔

# فصل الشین مع الیاء

شَیْءٌ۔ چیز۔ یہ لفظ متکلمین کے نزدیک مشترک المعنی ہے
من اللہ و من غیرہ اور یہ موجودات و معدومات دونوں
میں مستعمل ہے اور مشیئۃ من اللہ مقتضی وجود شے
کی ہوتی ہے جیسے ما شاء اللہ کان و لم یشاء
لم یکن اور ارادہ اللہ تعالےٰ مقتضی مراد ہوتا ہے

لامحالہ اور جب اسکا وصف غیر اللہ کیجاتی ہے تو
اُسوقت معنے مَشِیْءٌ کے ہوگا ۱ ۲ و ۳ و ۱۳ و
۱۴ ۲ ۳ و ۶ و ۱۳ (۶۴) جگہ آیا ہے۔

شَیْئًا۔ بمعنے ایضاً

شَيَاطِيْنَ۔ یہ جمع شیطان کی اور عام ہے ہر سرکش جن
بشر و حیوانات پر پوری تفصیل شیطان میں دیکھو ۱ ۱۵ ۱۲
۱ و ۱ ۵ ۶ ۸ ۹ ۱۴ ۱۵ ۱۹ ۲۳ ۱۹ ۱۱۔

شَيَاطِيْنِهِمْ۔ بمعنے ایضاً ۱ ۲۔

شَيْبًا۔ بفتح الشین بڑھاپا ۱۶ ۴۔

شِيْبًا۔ بکسر الشین و سکون الیاء بوڑھی ۲۹ ۱۲۔

شَيْبَةً۔ بالوں کی سفیدی و بڑھاپا ۲۱ ۹۔

شِئْتَ۔ چاہا تونے ۹ و ۱۶ ۱ ۱۵ ۱۔

شِئْتُمْ۔ چاہا تم سب نے ۱ ۴ ۱۲ ۱۰ ۹ ۲۳ ۱۶ ۲۴ ۱۹

شِئْتُمَا۔ چاہا تم دونوں نے ۱ ۴ ۸ ۹۔

شَيْخٌ۔ بوڑھا بڈھا جو تیس برس سے متجاوز ہو اور عالم
کو بھی کہتے ہیں بوجہ فضل علم و کثرت تجارت
و معارف کے ۲۰ ۶۔

شَيْخًا۔ بمعنے ایضاً ۱۲، ۱۳ ۳۔

شَيْطَانُ۔ اسمیں نون اصلی ہے شطن سے ہے اسکی
پیدائش آگ سے ہے اور مشتق ہے ساتھ کثرت فرط قوت
و غضب کے حضرت آدم کیلیے سجدہ سے انکار کیا
رحمت الٰہی سے دور غضب میں شریک ہوا سرکشوں
کا سردار لعنت کا مستحق ۱ ۴ ۲ ۵ و ۹ ۳ ۵ و
۱۲ و ۶ (۵۳) جگہ آیا ہے۔

شَيْطَانًا۔ بمعنے ایضاً ۵ ۱۵ ۲۵ ۱۰ ۱۔

شِیَعٌ - فرقے ۱۱۔

شِیَعًا - فرقے ۔

شِیْعَتِہٖ - اپنی قوم سے اپنے فرقے سے

شِیْعَۃٍ - جماعت فرقے امت ۸۔

شِئْنَا - چاہا ہمنے ۔

شُیُوْخًا - جمع شیخ کی ہے بڑے لوگ ۱۲۔

شِیَۃَ - داغ دھبا ۸۔

# باب الصاد المهملة

## فصل الصاد مع الالف

صَابِرًا - صبر کرنیوالا ۱۳۔

صَابِرَاتِ - صبر کرنیوالی عورتیں ۲۔

صَابِرُوْا - صبر کرو تم ۱۱۔

صَابِرُوْنَ - صبر کرنیوالے ۔

صَابِرَۃٌ - صبر کرنیوالی ۵۔

صَابِرِیْنَ - صبر کرنیوالے ۔

صَابِئُوْنَ - ستارہ پرست تاروں کو پوجنے والے یہ ایک قوم و فرقے کا نام ہے نوح علیہ الصلوۃ والسلام کے دین پر تھے ایک دین سے نکلکر دوسرے دین میں داخل ہوئے اُسکو صابی کہتے ہیں ۱۴۔

صَابِئِیْنَ - بمعنے ایضا ۹۔

صَاحِبُ - رفیق دوست یار ۴۔

صَاحِبَتِہٖ - بی بی اپنی سے ۵

صَاحِبُکُمْ - صاحب تمہارا ۔

صَاحِبَۃٌ - زوجہ بی بی جورو ۱۱۔

صَاحِبِہٖ - رفیق اپنے سے ۷۔

صَاحِبُھُمْ - صاحب رفیق دوست اُنکا

صَاحِبُھُمَا - رفیق ان دونوں کا ۱۱۔

صَاحِبِیِ - رفیق میرے ۵۔

صَاخَّۃُ - سخت آواز کان پھوڑ دینے والی ۵۔

صَادِقٌ - سچا صادق ضد کاذب ۔

صَادِقًا - بمعنے ایضا سچا ضد کاذب ۹۔

صَادِقَاتِ - سچ بولنے والیاں ۲۔

صَادِقُوْنَ - سچ بولنے والے ۴۔

صَادِقِیْنَ - سچ کہنے والے (۵۰) جگہ آیا ہے۔

صَارِمِیْنَ - کاٹنے والے قطع کرنیوالے ۴۔

صَاعِقَۃُ - بجلی رعد سے اترنیوالی

صَاغِرُوْنَ - ذلیل خوار ہونیوالے ۔

صَاغِرِیْنَ - ذلیل خوار لوگ

صَافَّاتِ - یہ جمع ہے صف کی پرندوں کا ہوا میں پروں کو کھولکر بغیر حرکت کے صف باندھکر کھڑے رہنا ۲۔

صَافِنَاتُ - گھوڑے تین پاؤں پر کھڑے رہنے والے

صَافُّوْنَ - صفیں قطار باندھنے والے ۹۔

صَالِ - لمجانا پیوستہ ہونا پہونچنا ۹۔

صَالِحٌ۔ نیک۔ نیکبخت شخص پ ۳ ۱۳ ۱۳ ۴ و ۶ و ۹ ۱۲ ۱۲ ۱۴ ۲۵ ۱۹۔

صَالِحًا۔ ایضاً نیکبخت شخص پ پ پ ۱۹ پ پ پ ۱۱ ا و ۲ و ۳ (۲۲) جگہ آیا ہے۔

صَالِحُوْنَ۔ نیکبخت اشخاص پ پ پ ۱۹۔

صَالِحِیْنَ۔ نیک سب مرد پ پ ۱۳ (۲۵) جگہ

صَالُوْا۔ ملنے والے پہونچنے والے پ ۲۳ پ۔

صَامِتُوْنَ۔ چپ رہنے والے پ ۹ ۱۴۔

صَائِمَاتِ۔ روزے رکھنے والیاں ۲۲ ۲۔

صَائِمِیْنَ۔ روزے رکھنے والے ۲۲ ۲۔

## فصل الصاد مع الباء

صَبَّ۔ ڈالا اُسنے بہایا اُسنے ۳۰ ۱۴۔

صَبًّا۔ ڈالنا بہانا ۳۰ ۵۔

صَبَاحُ۔ صبح صادق ہونا اُجالا ہونا ۲۳ ۹۔

صَبَّارٍ۔ بڑا صابر بہت بڑا صبر کرنیوالا۔ ۱۳ ۱۳ ۲۱ ۱۳ ۲۲ ۸ ۲۵ ۵۔

صَبَبْنَا۔ ڈالا ہمنے ۳۰ ۵۔

صُبْحُ۔ بضم الصاد و سکون الباء اول حصہ دن کا اول النہار ۱۲ ۷ ۲۹ ۱۶ ۳۰ ۲۔

صُبْحًا۔ ایضاً صبح صادق ۳۰ ۲۵۔

صَبَّحَهُمْ۔ فجر کی اُنہوں نے ۳۰ ۹۔

صَبْرٌ۔ صبر کرنا۔ جزع فزع سے نفس کو روکنا پ پ پ پ پ ۵ پ ۳۰ ۱۵ و ۲۰۔

صَبْرًا۔ صبر کرنا پ پ ۱۵ پ ۱۶ پ ۲۹۔

صَبَرْتُمْ۔ صبر کیا تمنے ۱۳ و ۱۳ ۲۲۔

صَبَرْنَا۔ صبر کیا ہمنے ۱۳ ۱۵ ۱۹ ۲۔

صَبَرُوْا۔ صبر کیا اُنہوں نے پ پ پ پ ۱۳ ۱۲ و ۱۹ و ۲۰ ۱۱ ۶ ۱۹ ۹ و ۹ ۱۲ ۲ و ۱۹ ۲۴ ۱۹ ۲۴ ۱۳ ۲۹ ۱۹۔

صِبْغٌ۔ سالن طعام ۱۸ ۱۔

صِبْغَةً۔ رنگ ۱ ۴۔

صُبِّحُوْا۔ ڈالے گئے وہ ۲۵ ۱۶۔

صَبِيًّا۔ لڑکا پن ۱۶ ۴ و ۵۔

## فصل الصاد مع الحاء

صِحَافٍ۔ طباق رکابیاں ۲۵ ۱۳۔

صُحُفٌ۔ کتابیں پہلے انبیا کی پ پ ۳۰ ۵ و ۶ و ۱۲

صُحُفًا۔ ایضاً سابقہ زمانہ کی باتیں پ ۲۶ پ ۳۰ ۔

## فصل الصاد مع الخاء

صَخْرٌ۔ پتھروں کو کہتے ہیں ۳۰ ۱۴۔

صَخْرَةٌ۔ ایک پتھر سنگ ۱۵ ۱۲ ۲۱ ۱۱۔

## فصل الصاد مع الدال

صَدٌّ۔ روکنا ۳ ۱۱ ۲۔

صَدَّ۔ یَصُدُّ۔ از ضرب منع کیا روکا اُس نے ۵ ۵ ۱۹ ۱۷ و ۱۸ ۲۰ ۱۶۔

صُدَّ۔ روکا گیا وہ ۲۴ ۹۔

صَدَدْتُّمْ۔ روکا تمنے ۲۴ ۱۹۔

صَدَدْنَا۔ روکا ہمنے ۲۲ ۱۔

صَدْرِ۔ سینہ ...

صَدْرًا۔ ایضاً سینہ ۲۰۔

صَدْعٍ۔ سوراخ ہونا پھٹنا چیز از مین غیرہ مین دراڑ ۱

صَدَفَ۔ پہلوتہی کی اُسنے کترایا وہ اصل مین پہاڑ کے سوراخ کو کہتے ہین ۷۔

صَدَفَيْنِ۔ درمیان دو پہاڑون کے خلو ۲۔

صَدَقَ۔ سچ کہا اُسنے ...

صِدْقٍ۔ صدق وہ سچ جو مطابق قول صحیح کے ہو اور صدق وکذب یہ دونون قولاً فعلاً ہوتے ہین خواہ ماضی یا مضارع ہو اور وعدہ ہو یا وعدہ نہو ۶ و ۱۵ ...

صِدْقًا۔ یہ صدق اُس شخص کیلیے ہے جو ایمان پر ہو۔

صَدَقَاتِ۔ یہ جمع ہے صدقہ کی خیراتین ۵ و ۶ ۱۳ و ۱۴ و ۱۶ ۲ ۲۔

صَدَقَاتِكُمْ۔ خیرات تمہاری ۴۔

صَدُقَاتِهِنَّ۔ بفتح الصاد وضم الدال مہران عورتون کے

صَدَقَتْ۔ سچ کہا اس عورت نے ۱۳۔

صَدَقْتَ۔ سچ کہا تو نے ۱۷۔

صَدَّقْتَ۔ سچا پایا تونے تصدیق کی تونے ۷۔

صَدَقْتَنَا۔ تصدیق کی تونے میری اور سچ کہا تونے ہم سے ۵۔

صَدَقَكُمْ۔ سچا کیا انکو تصدیق کی تمہاری ۷۔

صَدَقْنَا۔ سچا کیا ہمنے ۱۔

صَدَقَنَا۔ سچا کیا ہم سے ۴۔

صَدَقُوا۔ سچے ہوئے وہ ...

صَدَقَةً۔ خیرات ...

صَدَقَهُمْ۔ سچ اُنکا ۱۷ و ۱۹۔

صَدُّوا۔ روکا اُنھون نے ۳ و ۸ ۱۱ ۱۸ ۵ و ۸ و ۱۱ ۳ و ۱۳۔

صُدُودًا۔ روکنا اور منھ پھیرنا ۶۔

صُدُورُ۔ سینے ۱۱ ۳ و ۶ (۳۰) جگہ آیا ہے

صَدِيدٍ۔ پیپ ۱۵۔

صِدِّيقٌ۔ بہت بڑا سچا ۱۶۔

صَدِيقٍ۔ دوست سچا ۹۔

صِدِّيقًا۔ بہت سچا ۶ و ۷۔

صَدِيقِكُمْ۔ دوست تمہارے سے ۱۴۔

صِدِّيقُونَ۔ بہت سچے لوگ ۱۸۔

صِدِّيقِينَ۔ ایضاً بہت بڑے سچے ۶۔

## فصل الصاد مع الراء

صُرْ۔ انکو اپنے ساتھ ہلا عادت ڈال اُنکی صورت پہچان رکھ انکو اپنے سے مانوس کرے ۳۔

صِرٌّ۔ بکسر الصاد بہت سخت سرد پالے کو کہتے ہین ۳۔

صِرَاطَ۔ بکسر الصاد راستہ راہ طریقہ اسلام ۱ و ۱۰ ... ۱۳ و ۷ و ۱۵ ۸ ۵ الخ

صِرَاطًا۔ بکسر الصاد راستہ ... ۹ و ۱۱۔

صِرَاطِي۔ راستہ میرا ۶۔

صَرْحٍ۔ ہر ایک بلند تعمیر و بنا کو صرح کہتے ہین ۱۸

صَرْحًا۔ ایضاً ۷ ۹۔

صَرْصَرٍ ۔ اُس تند ہوا کو کہتے ہیں جو ہوش وحواس پریشان کرے ۲۹ ۵ ۔

صَرْصَرًا ۔ بمعنے ایضًا ۲۴ ۶ ۲۷ ۱ ۔

صَرْعٰی ۔ گرے ہوئے بیہوش کو کہتے ہیں اور ایک مرض بھی ہے جسمیں بیہوش ہوجاتے ہیں ۲۹ ۵ ۔

صَرَفَ ۔ پھیر دیا اُسنے ۱۱ ۵ ۱۲ ۱۴ ۔

صَرْفًا ۔ پھیرنا ۱۵ ۱۷ ۔

صُرِفَتْ ۔ پھیرے گئے وہ ۸ ۱۲ ۔

صَرَفَكُمْ ۔ پھیرا تمکو ۴ ۷ ۔

صَرَّفْنَا ۔ مکرر پھیرا ہمنے ۱۵ ۵ و۱۰ ۱۶ ۱۵ ۱۹ ۲ ۲۶ ۴

صَرَّةٍ ۔ حیرت وتعجب ومتحیر ہونا ۲۶ ۱۹ ۔

صَرِيخَ ۔ فریادرس اور سخت واویلا کرنا اور یہ نزدیک جزع ومصیبت کے ہوتا ہے ۲۳ ۲ ۔

صَرِيمِ ۔ کھیتی کا زمین پر گر کر برباد وتباہ وفنا ہوجانا جیسے جڑ سے کٹی ہوئی ۲۹ ۳ ۔

## فصل الصاد مع العين

صَعَدًا ۔ سخت مشقت اصل میں بلند مکان پر چڑھنے واُترنے کو کہتے ہیں یہاں سخت عذاب مراد ہے دوزخ میں ایک پہاڑ کا نام ہے کافرونکو اُسپر چڑھائینگے آگ کے فرشتے زنجیروں سے کھینچیں گے آگ کے گرزوں سے ہانکینگے چالیس برس کی مدت میں چڑھینگے پھر نیچے ڈالیں گے پھر چڑھائیں گے اسیطرح ابدالآباد تک یہی دور رہیگا اعوذ باللہ منہا ۔

صَعِقَ ۔ بیہوش ہونا اور موت روز قیامت آگ وعذاب کو بھی کہتے ہیں ۲۷ ۴ ۔

صَعِقًا ۔ بمعنے ایضًا ۹ ۷ ۔

صَعُودًا ۔ پستی سے بلندی کو چڑھنا ۲۹ ۱۵ ۔

صَعِيدًا ۔ غبار مٹی اور ہر ایک مستوی برابر ہموار زمین کو صعید کہتے ہیں ۵ ۴ ۶ ۲ ۱۵ ۱۳ و۱۷ ۔

## فصل الصاد مع الغين

صَغَارٌ ۔ ذلت وخواری اسکی تفصیل صغیر میں دیکھو ۸ ۲

صَغَتْ ۔ کجدار ہو وہ ٹیڑھے ہوئے وہ ۲۸ ۱۹

صَغِيرٍ ۔ صغیر وکبیر یہ دونوں اعتباری چیزیں ہیں ایک کے مقابل میں صغیر ہے دوسرے کے مقابل کبیر ہے کبھی کوئی چیز صغیر ہوتی ہے کبھی وہی کبیر ہوتی ہے بہ نسبت دوسرے کے اور یہ کئی طرح پر ہے کبھی باعتبار زمان کے کبھی باعتبار قدر ومنزلت اور کبھی باعتبار قدر وجثہ کبھی باعتبار خیر وشر کے کبھی باعتبار عزت وذلت کے کبھی باعتبار اسلام وکفر کے ۲۸ ۱ ۔

صَغِيرَةً ۔ چھوٹی ۱۱ ۴ ۱۵ ۱۸ ۔

## فصل الصاد مع الفاء

صَفًّا ۔ صف باندھکر قطار برابر کرکے ۱۵ ۱۸ ۱۶ ۱۲ ۲۳ ۵ ۲۸ ۹ ۳۰ ۲ و۱۴ ۔

صَفَا ۔ مکہ میں بیت اللہ کے قریب ایک پہاڑی کا نام ہے ۲ ۳

صَفْحَ ۔ کنارہ پکڑنا درگذر کرنا ۱۴ ۶ ۔

صَفْحًا ۔ درگذر کرنا کنارہ کشی کرنا ۲۵ ۷ ۔

صُفْرٌ ۔ زردی یا زرد رنگ ۲۹ ۲۱ ۔

صَفْرَاءُ۔ بہت ہی زرد رنگ کو کہتے ہین ۸۔

صَفْصَفًا۔ صاف میدان یا ہموار میدان ۱۵۔

صَفْوَانٍ۔ ہموار صاف چکنا پتھر اور صاف سل سنگی

## فصل الصاد مع الکاف

صَکَّتْ۔ وَجْهَهَا۔ اپنے منہ پر طمانچہ مارا ۲۶ ۱۹۔

## فصل الصاد مع اللام

صَلِّ۔ نماز پڑھ تو ۱۱ ۲ ۳۰ ۲۳۔

صُلْبِ۔ بضم الصاد و سکون اللام پشت پیٹھ مرد کی ۳۰ ۱۱

صَلَبُوْا۔ سولی چڑھایا دار پر کھینچا انھون نے ۶ ۲۔

صُلْحُ۔ صلح اتفاق موافقت ۱۶۔

صَلَحَ۔ صلح کیا اتفاق موافقت کی اُسنے ۱۳ ۹ ۲۴ ۶

صُلْحًا۔ صلح کرنا اتفاق کرنا ۱۶۔

صَلْدًا۔ سخت اور صاف ۳ ۴۔

صَلْصَالٍ۔ خشک بجنے والی مٹی ۱۴ ۳ ۲۷ ۱۱۔

صَلُّوْا۔ درود و برکت بھیجو تم ۲۲ ۴ ۲۹ ۵۔

صَلَوَاتٌ۔ یہ جمع ہی صلوۃ کی بمعنے برکت درود ۲ ۳ و ۱۵ ۱۱ ۱ ۱۲۔

صَلَاتِیْ۔ میری نماز ۸۔

صَلَاتُكَ۔ نماز تیری ۱۱ ۱ ۱۲ ۸ ۱۵ ۱۲۔

صَلَاتُهٗ۔ نماز اُسکی ۱۸ ۱۲۔

صَلَاتِهِمْ۔ نماز اُنکی ۱۷ ۹ ۱۸ ۱۴ ۱ ۱۹ ۷ ۳۰ ۲۲۔

صَلَاتِهِمْ۔ نماز اُنکی سے ۱۸ ۱۔

صَلٰوةَ۔ نماز و درود۔ نماز پنجگانہ۔ نماز جمعہ۔ نماز جنازہ دعا۔ دین قرأت رحمت استغفار مسجد از اتقان ۱ و ۵ و ۱۰ و ۱۳ ۲ ۳ و ۶ و ۱۵ ۵ ۴ و ۸ و ۱۲ و ۱۸ ۱ الخ

صَلّٰی۔ نماز پڑھی ۸ ۱ ۳۰ ۱۲ و ۲۱۔

صِلِیًّا۔ بکسر الصاد و فتحہا دوزخ مین داخل ہونا ملجانا ۱۶ ۸

## فصل الصاد مع المیم

صُمٌّ۔ بہرے ۲ ۵ ۱۰ ۱۴ ۱۱ ۴ ۲ ۸ ۲۵ ۱۔

صُمًّا۔ بہرا پن ۱۱ ۱۹ ۴۔

صَمَدُ۔ بے پروا بے احتیاج ہی کھانے پینے وغیرہ سے اسکی مخلوق سب اُسکی محتاج ہی اور وہ سب کا ملجا و معین و مدد گار و پروردگار ہے ۳۰ ۳۷۔

صَمُّوْا۔ بہرے ہوے وہ ۶ ۱۴۔

## فصل الصاد مع النون

صَنَعَ۔ صنعت بنانا کاریگری کرنا ۲۰ ۳۔

صُنْعًا۔ کاریگری کرنا ۱۶ ۳۔

صَنَعُوْا۔ بنایا اُنھون نے ۲ ۱۰ ۱۲۔

صَنْعَةَ۔ بنانا کاریگری کرنا حرفہ پیشہ کرنا ۶۔

صِنْوَانٍ۔ اُس شاخ کو کہتے ہین جو دوسرے درخت کی جڑ پیڑ سے نکلکر کھڑی ہو جاوے یہ اکثر کھجور وموز کیلے مین ہوتا ہی یا بہت سے درخت ایک ہی جڑ سے برآمد ہون ۱۳

## فصل الصاد مع الواو

صَوَابًا۔ اچھا درست ٹھیک ۳۰ ۲۔

صُوَاعَ۔ بضم الصاد یہ ایک ناپ پیمانے کا نام ہے

اور حمام کو بھی کہتے ہین ت۱۳ ۳ ۔

صَوَاعِق ۔ کڑک بجلی کی آواز یہ جمع ہے پ ۱ ت۱۳ ۔

صَوَآفَّ ۔ پاؤن باندھے ہوئے اصل اسکی یون ہے کہ جب شتر کے عند النحر پاؤن باندھے جاوین اُس وقت بسم اللہ کہنا چاہیے ت ۱۳ ۔

صَوَامِعُ ۔ خلوت خانے رہبانون کے ت ۱۴ ۔

صَوْتُ ۔ آواز ت ۱۱ ت۲۶ ۱۳ ۔

صَوْتِكَ ۔ تیری آواز سے ت۱۵ ، ت۲۱ ۱۱ ۔

صَوَّرَ ۔ صورت شکل بنائی اُسنے صورت اُس شکل کو کہتے ہین جسمین تمیز تصور عیان ہو یہ دو قسم پر ہے اول وہ کہ جسکو ہر ایک خاص و عام تمیز کرے جیسے صورت و شکل انسان و حیوانات کی ہے دوم وہ کہ خاص ہو ساتھ تمیز انسان کے جیسے تمیز عقل و رویت و معانی سے سوال ۔ کیا تصویر بنانا جائز ہے یا نہ خواہ فوٹو ہو یا مثل اسکے یا کسی اور چیز کی ہو ۔ جواب ۔ تصویر ذی روح کی صورت و شکل کو کہتے ہین آنحضرت نے تصویر کے بنانے و رکھنے سے منع فرمایا اور تصویر یا تصور الشئی کو کہتے ہین اگر فوٹو وغیرہ مین دیکھتے ہی تصور اُسی ذی روح کا آگیا تو وہ تصویر ہے تو منع عنہ مین شریک ہے ۔ ت۱۴ ۱۲ ت۱۸ ۱۵ ۔

صُوَرٌ ۔ بضم الصاد صورتین ت۲۴ ۱۲ ت۱۸ ۱۵ ۔

صُوْرِ ۔ وہ چیز جسکو حضرت اسرافیل علیہ السلام محشر کے روز پھونکینگے ایک مرتبہ کل مخلوق کے مار ڈالنے کیلیے اور دوسری بار زندہ کرنے کیلیے پ۱۵ ت۲ ت۶ ت۲ ت۲۰ ت۲۳ ۳ ت۲۴ ۴ ت۲۶ ۱۶ ت۲۹ ۵ ت۳۰ ۱ ۔

صَوَّرْنَا ۔ ہر ایک تصویر و شکل بنائی ہمنے ت ۹ ۔

صُوْرَةٍ ۔ شکل ت ۷ ۔

صَوْمًا ۔ روزہ اصل مین صوم امساک کو کہتے ہین کھانا پینا چلنا و کلام کرنا لیکن شرع شریف نے از صبح صادق تا غروب آفتاب امساک کرنا اکل و شرب و جماع و قے وغیرہ سے ت۱۶ ۵ ۔

## فصل الصاد مع الہاء

صِهْرًا ۔ سسرال ۔ داماد صہر اور زوجہ کے خاندان والے اصہار کہلاتے ہین ت۱۹ ۳ ۔

## فصل الصاد مع الیاء

صَيَاصِيْهِمْ ۔ قلعون انکے سے یہ جمع صیصہ کی بمعنے حصن قلعے ت۲۱ ۱۹ ۔

صِيَامَ ۔ یہ جمع صوم کی ہے صوم مین دیکھو ت۲ ، ۸ ت۵ ، ت۱۰ ت۲ ت۲۸ ۱ ۔

صَيِّبٍ ۔ مطر بارش مینہ ت ۲ ۔

صَيْحَةً ۔ سخت بلند آواز اور ہولناک تند آواز ت۱۲ ۶ و ۸ پ۱۴ پ۱۵ پ۱۸ ت۲۲ ۱ و ۲ و ۳ و ۱۱ پ۲۳ پ۲۶ ت۲۸ ۔

صَيْدُ ۔ شکار ت ۵ ت ۳ ۔

صَيْفِ ۔ موسم گرما گرمی کے دن ت۳۰ ۳۱ ۔

# باب الضاد المعجمة

## فصل الضاد مع الالف

ضَاحِكًا۔ ہنسنا [illegible] ، ۱۔

ضَاحِكَةٌ۔ ہنسنے والی [illegible] ۵۔

ضَارٌّ۔ بگاڑنے والا ضرر دینے والا [illegible] ۲۔

ضَارِّينَ۔ ضرر رسان بگاڑنیوالے [illegible] ۱۲۔

ضَاقَ۔ تنگ دل ہوا وہ [illegible] ، [illegible] ۱۶۔

ضَاقَتْ۔ تنگ ہوئی وہ تنگدل ہوئی وہ [illegible]

ضَالًّا۔ گمراہ ہونا اور راستہ بھولجانا اور کسی چیز کا بھولنا [illegible]

ضَالُّونَ۔ گمراہ ہوئے وہ راستہ بھولے وہ اور بھولنے والے [illegible]

ضَالِّينَ۔ گمراہ لوگ کو کہتے ہین [illegible] ۱۶۔

ضَامِرٍ۔ دبلا لاغر اونٹ [illegible] ۱۱۔

ضَأْنٍ۔ بھیڑ گوسپند [illegible] ۴۔

ضَائِقٌ۔ تنگدل ہونیوالا [illegible] ۲۔

## فصل الضاد مع الباء

ضَبْحًا۔ ہانپنا۔ دم چڑھنا [illegible] ۲۵۔

## فصل الضاد مع الحاء

ضَحِكَتْ۔ ہنسی وہ۔

ضُحًى۔ چاشت دھوپ سویرے کا وقت۔ [illegible] ۱۲ [illegible] ۱۸۔

ضُحٰهَا۔ دھوپ اسکی چاشت کا وقت اسکا دن چڑھا اسکا [illegible] ۴ و ۱۶۔

## فصل الضاد مع الدال

ضِدًّا۔ مخالف برخلاف برعکس اہل علم نے کہا کہ ضدان دو چیزین ہین تحت مین ایک جنس کے ہر ایک ان دونون سے ایک دوسرے کی نفی کرتا ہے اور یہ بہت بعید ہے جیسے سواد وبیاض خیر وشر اور جب تحت جنس واحد نہون تو اسوقت ضدان نہین کہینگے اور ضدان ایک دوسرے کے مقابل ہوتے ہین اور متقابلان دونون مختلف فی الذات ہوتے ہین ایک جگہ جمع نہین ہوسکتے لہذا خدا عزوجل منزہ ہے ند وضد سے [illegible] ۵۔

## فصل الضاد مع الراء

ضَرٌّ۔ ضرر نقصان خواہ مالی ہو یا عبادت مین [illegible] ۹۔

ضُرٌّ۔ بضم الضاد ضرر تکلیف [illegible] (۱۵) جگہ آیا ہے

ضَرًّا۔ ایضاً ضرر تکلیف [illegible] (۱۵) جگہ آیا ہے۔

ضَرَّاءُ۔ سختی ومحنت بیماری [illegible]

ضِرَارًا۔ ضرر وایذا رسانی وتکلیف [illegible] ۲۔

ضَرَبَ۔ مارا اسنے بیان کیا اسنے [illegible]

ضُرِبَ۔ مارا گیا وہ اور بیان کیا گیا وہ [illegible]

ضَرْبٌ۔ مار چوٹ ضربہ [illegible] ۵۔

ضَرْبًا۔ مارنا تکلیف دینا بیان کرنا [illegible]

ضُرِبَتْ۔ مارے گئے وہ [illegible]

ضَرَبْتُمْ۔ بیان کیا مار تمنے [illegible] ۴۔

ضَرَبْنَا۔ مارا و بیان کیا ہمنے ت ۱۹ ٹ ۱۳ ٹ ۱۹ ٹ ۲ ٹ ۲۳ ٹ ۱۰۔

ضَرَبُوا۔ مارا انھوں نے ۔

ضَرَرِ۔ نقصان تکلیف ضرر ٹ ۱۰۔

ضَرِيعٍ۔ ایک قسم کی بدبوناک کانٹے دار گھاس ہے اونٹ کے سوائے اُسکو کوئی جانور نہیں کھاتا اور چیل سینڈ کو بھی کہتے ہین ٹ ۱۳۔

# فصل الضاد مع العين

ضِعَافًا۔ ناتوان وکمسن بچے کو بھی کہتے ہین ٹ ۱۲

ضِعْفَ۔ بکسر الضاد و سکون العین دوگنا دوچند دومثل ٹ ۱۱ ٹ ۸ ٹ ۱۱۔

ضُعْفٍ۔ ضعف ناتوانی کمزوری ٹ ۹۔

ضَعُفَ۔ ناتوان وکمزور بوڑھا ہوا وہ ٹ ۱۷۔

ضِعْفًا۔ دوچند دومثل ٹ ۹۔

ضُعَفَا۔ بضم الضاد ناتوانی کمزوری ٹ ۹۔

ضَعُفَاءُ۔ سب کے سب کمزور و ناتوان ٹ ۴ ٹ ۱۸ ٹ ۱۵ ٹ ۱۰۔

ضَعُفُوا۔ وہ سب کمزور و ناتوان ہوگئے ہین ٹ ۴۔

ضِعْفَيْنِ۔ دوگنا دوحصے دوچند ٹ ۲۲۔

ضَعِيفًا۔ سست وناتوان ۔

# فصل الضاد مع الغين

ضِغْثًا۔ جھاڑو چند شاخون کا ایک دستہ ٹ ۱۳۔

# فصل الضاد مع الفاء

ضَفَادِعَ۔ مینڈکین ٹ ۹۔

# فصل الضاد مع اللام

ضَلَّ۔ گمراہ ہوا راستہ بھولا وہ (۲۶) جگہ آیا ہے

ضَلَالَ۔ گمراہی نادانی نافہمی (۳۱) جگہ

ضَلَالًا۔ بمعنے الضلال ٹ ۱۵ ٹ ۲۲

ضَلَالَتِهِمْ۔ گمراہی اُنکی سے ٹ ۳ ٹ ۸۔

ضَلَالِكَ۔ گمراہی تیری سے ٹ ۵۔

ضَلَالَةَ۔ گمراہی و راستہ بھولنا ٹ ۲ ٹ ۵ ٹ ۴ ٹ ۱۰ ٹ ۱۵ ٹ ۱۱ ٹ ۸۔

ضَلَلْتُ۔ راستہ بھولا اور گمراہ ہوا مین ٹ ۲۲

ضَلَلْنَا۔ راستہ بھولے اور گمراہ ہوے ہم ٹ ۱۴

ضَلُّوا۔ گمراہ ہوے وہ لوگ ٹ ۱۳ ٹ ۱۴ ٹ ۳ ٹ ۱۱ ٹ ۸ ٹ ۱۴ ٹ ۱۶ ٹ ۱۳ ٹ ۴۔

# فصل الضاد مع النون

ضَنْكًا۔ تنگ و تنگی ٹ ۱۶۔

ضَنِينٍ۔ وزنا و معنے بخیل ٹ ۹۔

# فصل الضاد مع الياء

ضِيَاءً۔ روشنی ٹ ۶ ٹ ۴ ٹ ۱۰۔

ضَيْرَ۔ نقصان و تنگی و ضرر مضر ٹ ۱۹ ٹ ۵۔

ضِيزَى۔ بکسر الضاد و سکون الیاء بمعنے ناقص و بے انصافی و بہت بُری و بھونڈی چیز ٹ ۱۹۔

ضَيْفِ۔ مہمان ٹ ۶ ٹ ۱۹۔

ضَيْفِه ۔ مہمان اُسکا ۲۷ ۹ ۔

ضَيْفِي ۔ مہمان میرا ۱۲ ۷ ۱۴ ۵ ۔

ضَيْق ۔ بفتح الضاد وسکون الیا تنگی و تنگدلی و تکلیف ۱۴ ۲۲ ۲۲

ضَيِّقًا ۔ تنگ و نہایت تنگی ۸ ۲ ۱۸ ۱۷ ۔

# باب الطاء المہملۃ

## فصل الطاء مع الالف

طَابَ ۔ خوش لگے بھاوے پسند آسکے ۴ ۱۲ ۔

طَارِدِ ۔ ہانکنے والا نکالدینے خارج البلد کردینے والا ۱۲ ۳ ۱۹ ۱۰ ۔

طَارِقِ ۔ رات کو آنیوالا رات کو راستہ چلنے والا اور رات کو ستارہ نکلنے والا ۳۰ ۱۱ ۔

طَاعِمٍ ۔ کھانے والا ۸ ۵ ۔

طَاعَةٌ ۔ فرمانبرداری پیروی ۵ ۱۳ اور ۱۸ ۲۶ ۔

طَاغُوتُ ۔ ہر ایک سرکش حد سے تجاوز کرنیوالا اور ہر ایک معبود سوا خدا کے اور اسمین واحد و تثنیہ و جمع سب یکسان ہو ۳ ۲ ۵ و ۶ و ۷ ۱۳ ۱۴ ۱۱ ۲۳ ۱۶ ۔

طَاغُونَ ۔ ہر ایک سرکش کو کہتے ہین ۲۷ ۲ و ۴ ۔

طَاغِينَ ۔ ایضاً ہر ایک سرکش ۲۳ ۶ ۱۳ ۲۹ ۳۰ ۔

طَاغِيَةِ ۔ سرکش حد سے گذرنیوالا ۲۹ ۳ ۔

طَافَ ۔ طواف کیا اُسنے پھرا وہ ۲۹ ۳ ۔

طَاقَةَ ۔ قوت ۳ ۱۷ ۸ ۔

طَالَ ۔ طویل ہوا وہ لمبا ہوا وہ ۱۶ ۱۳ ۱۷ ۴ ۲۷ ۱۸ ۔

طَالِبُ ۔ طلب کرنیوالا ڈھونڈھنے والا ۱۷ ۱۰ ۔

طَالُوتُ ۔ یہ نام مبارک ہے ایک مسلمان بادشاہ کا بزمانہ حضرت موسیٰ ۲ ۱۶ و ۱۷ ۔

طَامَّةُ ۔ ہنگامہ قیامت نفخہ ثانیہ و آفت ۳۰ ۴ ۔

طَائِرٍ ۔ اڑنیوالے پرندے اور شوم ۸ ۱۰ ۹ ۶ ۱۵ ۲ ۱۹ ۱۹ ۲۳ ۱۹ ۔

طَائِعِينَ ۔ مطیع و فرمانبردار پیروی کرنیوالے ۲۴ ۱۶ ۔

طَائِفٌ ۔ وسوسہ یعنے شیطان سے پھرنے والے انسان کے گرداگرد وسوسہ ڈالتے ہین اور طیفٌ بھی پڑھا گیا ہے یعنے خیال کسی چیز کا اور صورت و خیال خواہ وہ نیند مین یا بیداری مین ۹ ۱۴ ۲۹ ۳ ۔

طَائِفَتَانِ ۔ دو فرقے گروہ جماعت ۴ ۲۶ ۱۳

طَائِفَتَيْنِ ۔ یعنے ایضاً ۷ ۱۵ ۔

طَائِفَةٌ ۔ فرقہ ایک جماعت اور پھرتے والا ۳ ۱۵ و ۱۶ ۵ ۸ و ۱۲ و ۱۴ ۱۰ ۱۴ او ۱۷ ۴ ۷ ۴ ۱۸ ۱۴ ۔

طَائِفِينَ ۔ طواف کرنیوالے ۱۵ ۱۱ ۔

## فصل الطاء مع الباء

طِبَاقًا ۔ تہ بتہ درجہ بدرجہ ایک دوسرے پر مثل بعض بعض پر دونوں مین خلو ہو ۲۹ ۱ و ۹ ۔

طِبْتُمْ ۔ پاک ہوئے تم خوشحال ہوئے تم ۲۴ ۵ ۔

طَبَعَ ۔ مہر کردی اُسنے ۶ ۱۸ ۱۴ ۲۶ ۔

طُبِعَ ۔ مہر کی گئی ۱۰ ۲۸ ۱۳ ۔

طَبَقٍ ۔ درجہ بدرجہ تہ بتہ تلے اوپر ۳۰ ۹ ۔

طِبَاقًا۔ درجہ بدرجہ ہونا ۳۰۔

طِبْنَ۔ پاک ہوئین وہ اور بخوشی خاطر دی انھون نے

# فصل الطاء مع الحاء

طَحٰهَا۔ پوشیدہ کیا چھپایا اُسنے ۱۶۔

# فصل الطاء مع الراء

طَرَائِقَ۔ یہ جمع ہے طریقہ کی راستے و آسمان کے راستے اور فرقے مختلف ۱۱۔

طَرَدْتُّهُمْ۔ خارج کردون وہانکدون ونفی البلد کردن مین اُن کو ۳۔

طَرْفٌ۔ نیچی نظر دیکھتی نظر وشرمانی آنکھین ناز و نزاکت سے دیکھتی ہوئی آنکھین

طَرَفًا۔ ایک ٹکڑا ایک قطعہ ایک پارہ ۴۔

طَرْفُكَ۔ نظر تیری ۱۸۔

طَرْفُهُمْ۔ نظر اُنکی کنارہ نظر اُنکی کا ۱۹۔

طَرَفَيِ۔ دو طرف دو کنارے ۱۰۔

طَرِيًّا۔ تازہ یعنے تازہ مچھلی کا گوشت تلا ہوا

طَرِيْقٍ۔ راہ راستہ گذرگاہ ۳ ۴۔

طَرِيْقًا۔ راہ راستہ ۳ ۱۳۔

طَرِيْقَتِكُمُ۔ طریقہ چال چلن تمہارے

طَرِيْقَةً۔ راستہ چال چلن ۱۴ ۱۱۔

# فصل الطاء مع العين

طَعَامٌ۔ کھانا اور جو چیز کھائی جاوے بعض صحابہ نے طعام کے معنی گندم لیے ہین ۵ و ۱۴۔ ۱۳ و ۱۴ و ۲۵۔

طَعَامًا بمعنے ایضا ۱۵ ۱۳۔

طَعَامِكَ۔ کھانے تیرے سے ۳۔

طَعَامُكُمْ۔ کھانا تمہارا ۵۔

طَعَامُهٗ۔ کھانا اُسکا یا کھانے اُسکے سے

طَعِمْتُمْ۔ کھانا کھا چکے تم ۴۔

طَعِمُوْا۔ کھانا کھایا اُنھون نے ۲۔

طَعْمُهٗ۔ ذائقہ مزا اُسکا ۶۔

طَعْنًا۔ طعنہ وعیب کرنا اور نیزہ و برچھا مارنا ۴۔

طَعَنُوْا۔ عیب کیا نیزہ و برچھا مارا انھوں نے ۸۔

# فصل الطاء مع الغين

طَغَوْا۔ شرارت و بغاوت کی انھوں نے ۱۔

طَغْوٰىهَا۔ سرکشی اپنی سے ۱۶۔

طَغٰى۔ ہر ایک وہ چیز جو حد سے تجاوز کرے اُسکو طغی کہتے ہین ۳ و ۴۔

طُغْيَانًا۔ سرکشی ۱۳ و ۱۴ ۶ ۱۔

طُغْيَانِهِمْ۔ سرکشی اُنکی

# فصل الطاء مع الفاء

طَفِقَ۔ شروع کیا اُسنے از باب ضرب یہ ایجاب مین مستعمل ہے نہ نفی مین ماطفق نہین کہتے ہین ۱۲۔

طَفِقَا۔ شروع کیا ان دونوں نے ۹ ۱۶۔

طِفْلٌ۔ لڑکا اُس کمسن لڑکے کو کہتے ہین جبتک

وہ عورتوں کے حالات سے بالکل ناواقف ہوا ور والدین کی پرورش میں ہو پ۱۸ ۱۰۔

طِفلًا۔ لڑکپن کمسن ہونا پ۸ پ۲۴ ۱۲۔

# فصل الطاء مع اللام

طَلٌّ۔ اوس و شبنم پ۳ ۴۔

طَلَاقُ۔ اصل میں تخلیہ ہے قید زوجیت سے اور علیحدگی ہے ربط و عقد نکاح سے پ۲ ۱۲ و ۱۳۔

طَلَبًا۔ طلب کرنا ڈھونڈھنا تلاش کرنا پ۱۵ ۱۷۔

طَلْحٍ مَّنْضُوْدٍ۔ موز و کیلہ کا درخت تہ بتہ پ۲۷ ۱۴۔

طَلْعُ۔ بفتح الطاء و سکون اللام گابھا خرمہ پ۲۶ ۱۵۔

طَلَعَتْ۔ طلوع کرتا ہے اور چمکتا اور نکلتا ہے (آفتاب) پ۱۵ ۱۴

طِلْعِهَا۔ بکسر الطاء و سکون اللام اسکی شاخوں اور گابھے سے پ۸ ۱۰ پ۱۹ ۱۲ پ۲۳ ۲۔

طَلَّقْتُمُ۔ طلاق دو تم یعنے عورتوں کو پ۲ ۱۳ و ۱۴ و ۱۵ پ۲۲۔

طَلَّقْتُمُوْا۔ طلاق دو تم چھوڑ دو تم یعنے عورتوں کو پ۲ ۱۵ پ۲۲

طَلَّقَكُنَّ۔ طلاق دو ان عورتوں کو پ۲۸ ۱۹۔

طَلِّقُوْا۔ طلاق دو چھوڑ دو تم پ۲۸ ۱۷۔

طَلَّقَهَا۔ طلاق دیا چھوڑ دیا اسکو پ۲ ۱۳۔

طُلُوْعِ۔ بضمتین نکلنا آفتاب کا پ۱۶ ۱۷ پ۲۶ ۱۷۔

# فصل الطاء مع الميم

طَمَسْنَا۔ ناپید کر دیں مٹا دیں نابود کر دیں ہم پ۵ ۳ پ۲۷ ۹۔

طُمِسَتْ۔ بے نور ہوئیں مٹائے جاویں یعنے ستارے پ۲۹ ۲۱

طَمَعًا۔ توقع و آرزو و امید کرنا پ۸ ۱۴ پ۲۱ پ۲۸ ۵۲۶۔

# فصل الطاء مع الواو

طَوَّافُوْنَ۔ طواف کرنیوالے پ۱۸ ۱۴۔

طُوْبٰى۔ خوشحالی و خوش عیشی اور خوبی ہے اور ایک درخت کا نام بھی ہے پ۱۳ ۱۰۔

طَوْدِ۔ پہاڑ کوہ جبل پ۱۹ ۸۔

طُوْرِ۔ بضم الضاد و سکون الواو یہ اسم ہے ایک پہاڑ مخصوص کا شام میں اور بعض نے کہا کہ وہ ایک پہاڑ ہی عظیم الشان سب زمین کو گھیرے ہوئے ہے یعنے محیط بالارض پ۱ پ۲ پ۶ ۱۱ پ۱۳ پ۱ پ۸ پ۹ پ۱۶ پ۲۰ پ۲۷ پ۳۰۔

طَوْعًا۔ خوشی فرمانبرداری پیروی پ۳ ۱۷ پ۱۳ پ۹ پ۱۰ پ۲۴

طَوَّعَتْ۔ رغبت دلائی (اسکے نفس نے) پ۶ ۹۔

طُوْفَانُ۔ پانی کا زور کہ آسمان زمین سے جوش کرے اور ہر ایک چیز کو غرق کرے پ۹ ۲ پ۲۰ ۱۴۔

طَوْلِ۔ بفتح الطاء و سکون الواو طاقت مقدور پ۵ ۱ پ۲۴۔

طَوْلًا۔ بمعنے ایضاً طاقت مقدور پ۱۰ ۱۔

طُوْلًا۔ بضم الطاء و سکون الواو لنبائی طول پ۱۵ ۴۔

طُوًى۔ بضم الطاء ایک وادی جنگلی پہاڑ کا نام ہے شام میں بعض نے زمین کہا ہے پ۱۶ ۱۰ پ۳۰ ۳۔

طَوِيْلًا۔ لنبا طویل ہونا پ۲۹ ۱۳ و ۲۰۔

# فصل الطاء مع الهاء

طٰهٰ۔ اسکے معنے میں اختلاف ہے اول اسکی مراد معلوم نہیں دوم یا رجل ہے سوم اسماے الٰہی سے

چہارم اسم النبی صلے اللہ علیہ وسلم ہے پنجم نام سورہ ہے ششم حرف مقطعہ ہے ہفتم خوشخبری ہے اُسکو جو ہدایت پاوے ہشتم زمین ہے نہم قسم ہے اللہ اسکے ساتھ قسم کھاتا ہے دہم یا رجل یعنی اے مرد آنحضرت ہیں یازدہم اطمینان

طَهَّرَ۔ پاک کیا اُسنے گناہ صغیرہ و کبیرہ سے ت ۳ ۱۳۔

طَهِّرْ۔ پاک کر تو ت ۱۱ ۱۹ ۱۵۔

طَهِّرَا۔ پاک کرو تم دونوں بیت اللہ شرک وغیرہ سے اے ابراہیم و اسمٰعیل (علیہما الصلوۃ والسلام) ت ۱۵۔

طَهُوْرًا۔ پاک کرنا شرک سے ہو یا نجاست سے ۔

## فصل الطاء مع الیاء

طَيِّ۔ لپیٹنا مثل لپیٹنے کاغذ کے ت ۷۔

طَيِّبٌ۔ پاک پاکیزہ اور حلال ت ۹ و ۱۲ ت ۳ ت ۱۴ ت ۱۸ ت ۱۰ ت ۱۴۔

طَيِّبًا۔ پاک ہونا ت ت ت ت

طَيِّبَاتٌ۔ سب پاک پاکیزہ چیزیں ت ت ت ۹ و ۱۰ و ۱۷ ت ت ت ت ت ت ت۔

طَيِّبَاتِكُمْ۔ سب پاکیزہ چیزیں تمھاری سے ت ۱۲۔

طَيِّبُوْنَ۔ پاک صاف شرک و نجاست سے ت ۹۔

طَيِّبَةٌ۔ پاکیزہ ت ت ت ت ت ت ت ت ت۔

طَيِّبِيْنَ۔ پاک صاف لوگ یا پاک چیزیں ت ت۔

طَيْرٌ۔ پرندہ چڑیاں ت ۳ و ۱۳ ت ۵ (۱۴) جگہ آیا ہے۔

طَيْرًا۔ پرندہ ہونا ت ۱۳ ت ۵ ت ۵ ۳۰۔

طِيْنٌ۔ مٹی خاک ت ۳ ت ۵ و ۷ ت ۹ ت ت ۱۴ ت ۱۳ ت ۵ و ۱۴ ت ۱۴۔

طِيْنًا۔ مٹی خاک ہونا ت ۱۵ ۷۔

# باب الظاء المعجمة

## فصل الظاء مع الالف

ظَالِمٌ۔ ظلم و ستم کرنے والا ت ۵ ت ۱۷ ت ۱۹ ت ۲۲ ۱۶ ت ۲۳ ۷۔

ظَالِمُوْنَ۔ ظالم و بیرحم ت ۱۶ و ۱۱ ت ۱۳ ت ۳ ۲ ت ۶ و ۶ ت ۱۱ ت ۹ و ۱۱ و ۱۷ (۳۳) جگہ آیا ہے۔

ظَالِمَةٌ۔ ظالم ہے فرقہ جماعت اُہل القریٰ ہیں ت ت

ظَالِمِيْ۔ ظلم و ستم کرنیوالے ت ۱۱ ت ۱۰۔

ظَالِمِيْنَ۔ بمعنے ایضاً ت ۶ و ۱۱ و ۱۵ (۸۱) جگہ آیا ہے

ظَانِّيْنَ۔ گمان کرنیوالے ت ۹۔

ظَاهِرٌ۔ کھلا بین بے پردہ اور اسم من اسماء اللہ تعالیٰ فهو ظاهر بصفاته ومصنوعاته ووجوده بآياته ودلائله البينة فی ارضه وسمائه لاشك من شك فقد كفر ت ت ۱۱ ت ۱۷ و ۱۸۔

ظَاهِرًا۔ بمعنے ایضاً ت ۱۵ ت ۶۔

ظَاهَرُوْا۔ مددگاری کی اُنھوں نے ت ت

ظَاهِرَةً۔ عیان ہیں ظاہر ت ۱۲ ت ۸۔

ظَاهِرِيْنَ۔ غالبین۔ غالب ہو وہ لوگ ت ت

## فصل الظاء مع العین

ظَعْنِكُمْ۔ سفر کم۔ سفر و چلنا ہمارا تمھارا ت ۱۴ ۱۔

## فصل الظاء مع الفاء

ظُفُرٍ۔ بضمتین ناخن والے جانور مثلاً گھوڑا گدھا

## فصل الظاء مع اللام

ظَلَّ۔ بفتح الظاء سایہ کیا اُسنے ۱۴ ۱۳ ۲۵ ۸۔

ظِلٌّ۔ سایہ ۱۴ و ۱۵ ۲۹ ۲۱۔

ظِلًّا۔ سایہ ہونا ۵۔

ظِلَالٍ۔ یہ جمع ہے ظل کی بمعنے سایوں کے ۲۳ ۲۹

ظِلَالًا۔ سایونکو کہتے ہین ۱۴ ۱۷۔

ظِلَالُہٗ۔ سایے اُسکے ۱۴ ۱۲۔

ظِلَالُهَا۔ سایے اُسکے ۲۹ ۱۹۔

ظِلَالُهُمْ۔ سایے اُنکے ۱۳ ۸۔

ظَلَّامٍ۔ بہت ظلم کرنیوالا

ظَلْتَ۔ ہمیشہ تھا تو اصل مین ظَلِلْتَ تھا ایک لام حذف کردیا ۱۶ ۱۴۔

ظَلَّتْ۔ بتشدید اللام ہوجاوین یا ہوے وہ ۵

ظَلْتُمْ۔ ہمیشہ تھے تم ۱۴ ۱۵۔

ظُلَلٌ۔ یہ جمع ہے ظلّہ کی بمعنے سایون اور کالظلل کالجبل ۹ ۱۳ ۲۳ ۱۶۔

ظَلَّلْنَا۔ سایبان یا چھتر کیا ہمنے ۱ ۱۶ ۱۰۔

ظَلَمَ۔ ظلم کیا اُسنے

ظُلِمَ۔ ظلم کیا گیا وہ ۱۔

ظُلْمٌ۔ ظلم و ستم ناحق ناروا خلاف انصاف شرعی اہل علم کے نزدیک وضع شے علے غیر محل و موضع ہے یہ مختص ہے ساتھ زیادتی و نقصان کے یا ساتھ عدول وقت و مکان کے اور یہ گناہ کبیرہ و صغیرہ سب کو شامل ہے اور بعض حکمانے تین قسمین بیان کی ہین اول ظلم درمیان بندے و خدا کے ہے وہ شرک و کفر و نفاق ہے اسی واسطے شرک کو ظلم عظیم کہا ہے دوم ظلم درمیان ظالم و لوگونکے ہے پس وہ جزاء سیئۃ سیئۃ ہے سوم ظالم لنفسہ ہے اور حقیقت مین یہ تینون انسان کے نفس پر ہے ۲۶ ۲ ۲۵ ۱۳ ۱۰ ۱۷ ۱۰ ۲۱ ۱۱ ۲۴ ۷۔

ظُلُمًا۔ بمعنے اغیاب

ظُلُمَات۔ تاریکیان اندھیریان (۱۹) جگہ۔

ظَلَمَتْ۔ ظلم کیا اُسنے ۱۱ ۲ ۵۔

ظَلَمْتُ۔ ظلم کیا مین نے ۱۹ ۱۱ ۵۔

ظَلَمْتُمْ۔ ظلم کیا تم نے ۶ ۲۵ ۱۰۔

ظَلَمَكَ۔ ظلم و بے انصافی کی اُسنے تیرے ساتھ ۲۳

ظَلَمْنَا۔ ظلم و بے انصافی کی ہمنے ۲۵۔

ظَلَمُوا۔ ظلم و بے انصافی کی اُنھوننے (۳۸) جگہ

ظُلِمُوا۔ ظلم و بے انصافی کیے گئے وہ ۱۹

ظُلْمِهٖ۔ ظلم اُسکے سے ۱۰ ۱۵ ۵۔

ظَلَمَهُمْ۔ ظلم کیا اُنکو اُسنے ۳ ۱۴ ۱۰۔

ظُلْمِهِمْ۔ بے انصافی و ظلم اُنکے سے

ظَلُّوا۔ سایہ کرو تم ۱۴ ۱۲ ۸۔

ظَلُوْمٌ۔ ظلم و ستم کرنیوالے ہین ۱۳ ۱۷۔

ظَلُوْمًا۔ ستمگار بیباک خواہ اپنا نفس ہو یا غیر کا گویا یہ حکم سابق کی علت ہے اسلیے کہ ظالم اُسی کو کہتے ہین جسمین انصاف و عدل کرنیکی قابلیت ہو لیکن پھر بھی وہ انصاف و عدل نہ کرے اور جہول اُسکو کہتے ہین جو جاہل ہو اُس مین قابلیت عدل و انصاف نہ ہو ۲۲ ۶۔

ظُلَّةٌ۔ سایہ سائبان چھتر اور عذاب یوم الظلہ سے مراد وہ ابر ہے جو قوم شعیب پر سایہ دار تھا گرما میں پھر اسی ابر نے آگ ہو کے انکو جلا کے فنا کر دیا پ ۱۹ س ۱۴۔

ظِلَالُهَا۔ سایہ اُسکا ت ۱۳ ا ۱۱۔

ظَلِيْلٌ۔ سایہ ٹھنڈا ت ۲۹ ۲۱۔

# فصل الظاء مع المیم

ظَمَأٌ۔ تشنگی پیاس و پیاسا ہونا ۱۱ ۳۔

ظَمْآنُ۔ لے العطشان پیاسا ت ۱۱۔

# فصل الظاء مع النون

ظَنَّ۔ گمان کیا اُسنے خلاف تعین ہے اور کبھی بمعنے تیقن کے آتا ہے یظنون انہم ملاقوا ربہم ۲، ۲۷ ت ۵ و ۱۱ ۸ و ۹ و ۱۱ و ۱۲ ۱۲ ۱۵ ۱۱ ۶ ۱۵ ۸ ۲۳ ۱۱ و ۲ ۱۱ ۹ و ۱۰ و ۱۴ ۲۰ ۵ و ۶ ۱۹ ۱۷ ۳۰ ۹۔

ظَنًّا۔ گمان کرنا ۱۳ ۹ ۲۵ ۲۰۔

ظَنَنْتُمْ۔ گمان تمہارا ۲۳ ۲۴ ۱۷۔

ظَنَنَّا۔ گمان کیا ہم نے ۲۹ ۱۱۔

ظَنَنْتُ۔ گمان کیا مین نے ۲۹ ۵۔

ظَنَنْتُمْ۔ گمان کیا تم نے ۲۲ ۲۶ ۱۳۔

ظَنُّوْا۔ گمان کیا اُنہون نے ۱۱ و ۱۱ ۳ و ۱۳ ۹ ۱۹ ۲۰ ۲۵ ۱ ۲۸ ۳ ۲۹ ۱۱۔

ظُنُوْنَا۔ بضم الظاء والنون مختلف گمان کئی طرح کے گمان طرح طرح کے گمان ۲۱ ۱۰۔

ظَنَّهٗ۔ گمان کیا اوسنے اوسکا ۲۲ ۸۔

# فصل الظاء مع الهاء

ظَهَرَ۔ ظاہر و آشکارہ ہوا وہ پ ۱۱ ۹ پ ۱۸ پ ۲۱ ب ۲۱۔

ظَهْرٌ۔ بفتح الظاء و سکون الهاء بمعنے پشت۔ پیٹھ۔ ۲۲ ۱۷ ۲۵ ۵ ۳۰ ۹ و ۱۹۔

ظِهْرِيًّا۔ پشت پیٹھ یا پس پشت ڈالنا ۱۲ ۸۔

ظُهُوْرُ۔ بضم الظاء والهاء پیٹھین پ ۱۱ (۱۱) جگہ آیا ہے۔

ظَهِيْرٌ۔ پشتیبان یاری دہندہ معین و مددگار و دوست ۲۳ ۹ ۲۸ ۱۹۔

ظَهِيْرًا۔ مددگار و دوست پ ۱۵ پ ۱۹ ۲۰ ۵ و ۱۲ و ۳۔

ظَهِيْرَةِ۔ دوپہر کا وقت و نصف النہار ۲۰ ۱۴۔

# باب العین المہملۃ

# فصل العین مع الالف

عَابِدٌ۔ خدا کی عبادت کرنیوالا پوجنے والا ۳۰ ۳۴

عَابِدَاتٌ۔ عبادت کرنیوالیاں ۲۸ ۱۹۔

عَابِدُوْنَ۔ عبادت کرنیوالے پ ۱۱ پ ۱۷ پ ۲۵ پ ۳۰

عَابِدِيْنَ۔ عبادت کرنیوالے ۱۱ ۵ و ۶ ۲۵ ۱۳۔

عَابِرِيْنَ۔ چلنے والے راستہ کے خواہ دریائی راستہ ہو یا خشکی سوار کشتی یا جانور یا ریل پر ہو ایک ہی حکم ہے سب کو مسافر کہتے ہیں یہان آخر مین نون گر گیا ہے عابرین تھا ۵ ۴۔

عَاتِيَةٍ۔ تیز و سرکشی و حد سے گذرنیوالے ۲۹ ۵۔

عَاجِلَةَ۔ یہ دنیا اور کاروبار دنیا اور جلدی پ ۱۵ ۲ ب ۲۹ ۲۰ ۱۷ ۱

عَادٍ - حد شرعی سے تجاوز کرنیوالا سے متعدد بقطع الطریق فلا یجوز اکل العاصی بالسفر من تلک المنہیات و لو اضطرا ب ۵ ع ۵ و ۱۶ و ۱۷ و ۱۵ ۱۵ ۵ ۱۳ ۱۴ ۱ ۲۱ ۳ ۱۱ (۱۹) جگہ آیا ہے۔

عَادٌ - جو باز نہ آوے تجاوز کرے حکم الٰہی منع عنہ سے حرام سود وغیرہ سے محفوظ نہ رہے ۔

عَادًا - یہ نام ہے ہود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قوم کا عادی نسل سب عاد ہیں ۔

عَادُوْا - پھر جاوینگے اپنے قول سے یا جس سے منع کیے گئے ہیں ۹۔

عَادُوْنَ - حدود الٰہی سے تجاوز کرنیوالے حدود الٰہی کی حفاظت نہ کرنیوالے ۔

عَادِیَاتِ - گھوڑے تیز رفتار اور اونٹ دوڑنیوالے اللہ کے راستہ میں ۲۵۔

عَادَیْتُمْ - عداوت دشمنی رکھتے ہو تم ۸۔

عَادِّیْنَ - گنتی شمار کرنیوالے تاریخ جاننے والے

عَارِضٌ - ابر و بادل ظاہر میں برباطن میں اُس کے عذاب ہو جیسے پہلی امتوں پر آیا کرتا تھا ۳۔

عَارِضًا - بمعنے ایضًا ۳۔

عَاشِرُوْا - هُنَّ - حقوق زوجیت عورتوں سے عرف وطاقت کے برابر ادا کرو تم ۱۴۔

عَاصِفٌ - وہ سخت و تند ہوا جو ہر ایک چیز کو ریزہ ریزہ پارہ پارہ مثل بھوسے کے کردے ۸ ۱۵ ۱۰۔

عَاصِفَاتِ - یہ جمع عاصف کی ہے تند و تیز مہلک ہوائیں ۲۹ ۲۱۔

عَاصِفَةٌ - بمعنے ایضًا ۲۔

عَاصِمٌ - بچانے و محفوظ رکھنے والا ۔

عَافِیْنَ - معاف و درگذر کرنیوالے ۵۔

عَاقَبَ - عذاب کیا اُسنے ۱۵۔

عَاقَبْتُمْ - عذاب کیا تم نے ۱۲ ۸۔

عَاقِبَتَهُمَا - آخر اُن دونوں کی یعنے شیطان اور آدمی کی جس نے شیطان کی پیروی کی وہ کافر ہوا دونوں نے فی النار ۵۔

عَاقِبُوْا - بدلہ لو تم مکافات لو تم ۲۲۔

عَاقِبَةُ - آخر انجام آخری گھڑی ۵ ۸ ۳ و ۷ و ۱۰ ۳ و ۵ (۲۹) جگہ آیا ہے۔

عَاقِرٌ - بانجھ عورت یہ نطفہ کو قبول نہیں کرتی

عَاقِرًا - بمعنے بانجھ ہونا تولد کے قابل نہونا ۲۔

عَاکِفُ - گھر میں رہنے والا و متوطن و معتکف و مقیم

عَاکِفًا - بمعنے ایضًا ۱۴۔

عَاکِفُوْنَ - اعتکاف و سکونت کرنیوالے

عَاکِفِیْنَ - اعتکاف و قیام کرنیوالے

عَالٍ - سرکش و متکبر و حد منع ہی ۱۳ و ۱۴۔

عَالِمٌ - دانا جاننے والا علم کا از باب علم یعلم بمعنے یقین و معرفت پس ہر ایک انکا مسبوق الجہل و کسبی ہوگا اور علم باریتعالےٰ منزہ ہے سابقۃ الجہل سے کہ اسکی صفت علم قدیم و بذاتہ قائم ہے ۷ و ۱۸ ۲ و ۱۱ و ۱۶ ۱۲۔

عَالِمُوْنَ - جاننے پہچاننے والے علم کے ۱۶۔

عَالِمِیْنَ - جاننے والے علم کے

عَالَمِیْنَ۔ بفتح اللام تمام جہان اور ساری مخلوق عالم مین شریک ہے از علم یعلم بفتح اللام مین پ۱ ع۶ و ۵ و ۱۶ پ۲ ع۱۰ پ۳ ع۱۲ و ۱۳ پ۴ و پ۲ پ۸ و پ۹ ع۵ و ۱۱ (۶۲) جگہ آیا ہے

عَالِیًا۔ سرکش متکبر پ۲۵ ع۱۵۔

عَالِیْنَ۔ بکسر اللام بمعنے ایضًا پ۱۸ ع۳ پ۲۳ ع۱۴۔

عَالِیَۃٍ۔ بکسر اللام بلند عالی مرتبہ ذیشان پ۲۹ ع۵ پ۳۰ ع۱۳

عَالِیَهَا۔ اوپر اسکا یا اسکے اوپر کا حصہ پ۱۲ ع۷ پ۱۴ ع۵۔

عَالِیَهُمْ۔ اوپر انکے پ۲۹ ع۱۹۔

عَامٌ۔ ایک برس پ۳ ع۳ پ۱۰ ع۵ پ۱۲ ع۱۶۔

عَامًا۔ ایک برس پ۱۰ ع۱۱ پ۲۰ ع۱۴۔

عَامِلٌ۔ عمل کرنیوالا پ۴ ع۱۱ پ۸ ع۳ پ۱۲ ع۸ پ۲۴ ع۱۔

عَامِلُوْنَ۔ عمل کرنیوالے پ۱۲ ع۱۰ پ۱۸ ع۴ پ۲۳ ع۶ پ۲۴ ع۱۵

عَامِلَۃٌ۔ عمل کرنیوالی پ۳۰ ع۱۳۔

عَامِلِیْنَ۔ عمل کرنیوالے پ۴ ع۵ پ۱۸ ع۱۴ پ۲۱ ع۲ پ۲۴ ع۵۔

عَامِهِمْ۔ انکے سال برس سے پ۱۰ ع۱۰۔

عَامَیْنِ۔ بفتح المیم وسکون الیاء دو برس پ۲۱ ع۱۱۔

عَاهَدَ۔ عہد پیمان کیا اسنے پ۱۰ ع۱۰ پ۲۶ ع۹۔

عَاهَدْتَّ۔ عہد و پیمان کیا تونے پ۱۰ ع۳۔

عَاهَدْتُّمْ۔ عہد پیمان باندھے تمنے پ۱۰ ع۸ و ۷ پ۱۴ ع۱۹

عَاهَدُوْا۔ عہد و اقرار کیا انھوں نے پ۱ ع۱۲ پ۲ پ۹ پ۱۴ ع۱۹ پ۲۱

عَائِدُوْنَ۔ کفر مین عود کرنیوالے پھر کفر کرنیوالے پ۲۵ ع۱۴

عَائِلًا۔ تنگدست فقیر محتاج بوجہ کثرت بنات کے پ۳۰ ع۱۸

## فصل العین مع الباء

عِبَادٌ۔ بکسر العین خدا کی عبادت کرنیوالے پ۱ ع۱۱ پ۷ و پ۹ ع۱۰ و ۱۱ پ۱۵ ع۱ (۳۷) جگہ آیا ہے۔

عِبَادًا۔ فرمانبردار بندہ ہونا پ۳ ع۱۶ پ۱۵ ع۱۔

عِبَادَتِکُمْ۔ عبادت تمہاری سے پ۱۱ ع۸۔

عِبَادَتِہٖ۔ عبادت اس سے پ۱۴ ع۴ پ۱۶ ع۱۴ پ۱۷ ع۷ پ۲۱ ع۲

عِبَادَتِهِمْ۔ عبادت انکی سے پ۱۶ ع۸ پ۲۶ ع۱۔

عِبَادَتِیْ۔ عبادت میری پ۲۴ ع۱۱۔

عِبَادَۃِ۔ عبادت بندگی پوجا ئی خدا پ۱۶ ع۳۔

عَبَثًا۔ از باب تعب بمعنے لہو و لعب بیکاری بیفائدہ اور وہ عمل جسمین فائدہ نہو فضول تھا پ۱۸ ع۶۔

عَبْدٌ۔ بفتح العین و سکون الباء بندہ ذلیل عاجز از باب نَصَرَ یَنْصُرُ۔ پ۳ ع۱ پ۱۲ ع۲ و ۱۱ پ۱۳ ع۱ پ۱۴ ع۱۰ پ۱۵ ع۱ و ۱۲ پ۱۶ ع۴ (۲۱) جگہ آیا ہے

عَبْدًا۔ بفتح العین و سکون الباء بندہ عاجز ہونا عابد ہونا۔ پ۱۶ ع۴ پ۱۹ ع۴ پ۲۱ ع۱ و ۲ پ۲۶ ع۹ پ۳۰ ع۲۱۔

عَبَّدْتَّ۔ غلام بنا رکھا ہے تونے پ۱۹ ع۶۔

عَبَدْتُّمْ۔ عبادت کرتے ہو تم پ۳۰ ع۳۴۔

عَبَدْنَا۔ عبادت کی ہمنے پ۱۴ ع۱۱ پ۱۵ ع۸۔

عَبْدَیْنِ۔ دو بندوں خدا یا دو غلام پ۲۸ ع۲۰۔

عِبْرَۃٌ۔ نصیحت و پند پ۳ ع۱۰ پ۱۲ ع۱ پ۱۳ ع۱۲ و ۱ پ۱۸ ع۲ پ۳۰ ع۲۔

عَبَسَ۔ ترشروئی کی و تیوری چڑھایا اسنے پ۲۹ ع۱۱ پ۳۰ ع۵۔

عَبْقَرِیٍّ۔ بے بہا و قیمتی بچھونے و فرش نفیس پ۲۷ ع۱۳

عَبُوْسًا۔ ترشروئی کرنا تیوری چڑھانا پ۲۹ ع۱۹۔

عَبِیْدٌ۔ چند بندگان پ۴ ع۱۰ پ۸ ع۳ پ۱۷ ع۹ پ۲۲ ع۲۰ پ۲۶ ع۱۶۔

## فصل العین مع التاء

عَتَتْ۔ شرارت کی اسنے پ۲۸ ع۱۸۔

عُتُلٍّ۔ بضمتین سخت گردان سرکش بدمزاج اجڈ ۲۹ ۳

عُتُوٍّ۔ بضمتین شرارت سرکشی ۲۹ ۲۔

عَتَوْا۔ شرارت و سرکشی کی انہون نے ۸ ۱۱ ۹ ۱۹ ۱ ۲۷ ۱۔

عُتُوًّا۔ سرکشی کرنا اور اکڑنا ۱۹ ۱۔

عِتِیًّا۔ اکڑا ہوا سرکش متکبر ۱۶ ۴ و ۵۔

عَتِیْدٌ۔ مہیا و تیار یعنے جو انسان زبان سے بولتا ہی فرشتے مہیا و تیار رہتے ہین کہ فوری اُسکو لکھدین جو حق بات ہے اُسکو داہنے ہاتھ سے لکھتے ہین اور اگر ناحق بات ہے تو اُسکو بائین ہاتھ سے لکھتے ہین ۲۶ ۱۶۔

عَتِیْقِ۔ قدیم یعنے خانہ کعبہ کو کہتے ہین اور آزاد کیا گیا اور آزاد کرنیوالا بھی آیا ہی اور یہ بھی دوزخ سے آزاد کرائیگا جسنے اسکا حج کیا ہے ۱۷ ۱۱۔

## فصل العین مع الثاء

عُثِرَ۔ خبر ہوگئی اطلاع ہوگئی ۷ ۴۔

## فصل العین مع الجیم

عُجَابٌ۔ بضم العین تعجب مین ڈالنے والا ۲۲ ۱۔

عَجَبٌ۔ تعجب کی بات ہے ۱۳ ۷۔

عَجَبًا۔ تعجب و اچنبھا ۱۱ ۱۵ ۱۳ و ۲ ۲۹ ۱۱۔

عَجِبْتَ۔ تعجب کیا تونے ۲۳ ۵۔

عَجِبْتُمْ۔ تعجب کیا تم نے ۸ ۱۵ و ۱۶۔

عَجِبُوْا۔ تعجب کیا اُنھون نے ۲۳ ۱۰ ۲۶ ۱۵۔

عَجَزْتُ۔ عاجز ہوا مین تھکا مین ۶ ۹۔

عَجَّلَ۔ جلدی کی اُسنے ۵ ۲۰ ۲۶ ۱۱۔

عَجِّلْ۔ جلدی کر تو ۲۳ ۱۱۔

عَجَلٍ۔ جلدی و شتابی سے ۱۷ ۳۔

عِجْلَ۔ بکسر العین و سکون الجیم بچھڑا گائے کا بچہ ۱ و ۹ ۱۱ ۳ ۹ و ۱۲ ، ۲۶ ۱۹

عِجْلًا۔ بکسر العین و سکون الجیم بچھڑا جسکو بنی اسرائیل پوجتے تھے اُسکا نام بھوت یا بہبوت تھا ۹ ۸ ۱۶ ۱۴۔

عَجِلْتُ۔ جلدی کی مین نے ۱۶ ۱۳۔

عَجِلْتُمْ۔ جلدی کی تم نے ۹ ۸۔

عَجَّلْنَا۔ بہت جلدی و شتابی دیتے ہین ہم ۱۵ ۳۔

عَجُوْزٌ۔ بوڑھی ہون و بڑھیا ۱۲ ، ۱۹ ۱۹۔

عَجُوْزًا۔ بوڑھا ہونا و بوڑھاپن ۱۹ ۱۳ ۲۳ ۸۔

عَجُوْلًا۔ جلدکار اصل اسکی یون ہی انسان جلدکار ہے ہر کام مین جلدی کرتا ہی خاصکر دعا کی قبولیت مین بعض دعا اُسکے خلاف ہوتی ہی اللہ تعالی کی رضا پر صابر و شاکر رہنا چاہیے ۱۵ ۲۔

عَجِیْبٌ۔ شاذ و نادر ۱۲ ، ۲۶ ۱۵۔

عُجَافٌ۔ لاغر دبلی ضعیف ناتوان ۱۲ ۱۶۔

## فصل العین مع الدال

عِدْ۔ بکسر العین وعدہ کر تو ۱۵ ۷۔

عَدَّ۔ بفتح العین گن لیا اُسنے ۱۶ ۹۔

عَدًّا۔ گنتی کرنا ۱۶ ۹۔

عَدَاوَةَ۔ دشمنی عداوت ۶ ، ۳ و ۵ ۲ ۲۸ ۱۹ ۲۸

عُدْتُمْ۔ بضم العین و سکون الدال رجوع کرو تم ۱۵ ۱۔

عِدَّتَهُمْ۔ گنتی اُنکی اور گنتی اُنکی سے ۲۸ ، ۱۔

عَدَدَ - گنتی شمار کیا اُسنے پ۱۱ ع۲ پ۱۵ ع۲ پ۲۹ ع۶ -

عَدَّدَهٗ - گنتا رہا وہ شمار کرتا رہا وہ اُسنے نگاہ رکھا اُسکو پ۳۰/۹ -

عَدَدًا - گننا شمار کرنا پ۱۵ ع۱۳ پ۲۹ ع۱۲ -

عَدَسِهَا - مسور اُسکی پ۱ ع۷ -

عَدْلٌ - برابر کرنا انصاف کرنا نصفا نصف کرنا عدل کرنا پ۱ پ۳ پ۵ پ۶ پ۱۴ پ۱۶ پ۲۶ پ۲۵ -

عَدْلًا - انصافا یہ اُسکے لیے ہی جو مشرک مرا ہو کیونکہ یہان اب عدل کی ضرورت ہے پ۸ ع۱ -

عَدَلَكَ - برابر کیا تجھکو پ۳۰ ع۷ -

عَدْنٍ - نام بہشت کا اور رہنے کی جگہ پ۱۰/۱۵ پ۱۳/۹ پ۱۴/۱۰ پ۱۵/۱۶ پ۱۶/۱۲و۱۴ پ۲۲/۱۲ پ۲۳/۱۴ پ۲۴/۶ پ۲۸/۱۰ پ۳۰/۲۳ -

عُدْنَا - بضم العین و سکون الدال پھر آوین ہم عود کرین ہم یا پھرا کرین ہم پ۹ ع۱ پ۱۵ ع۱ پ۱۶ ع۶ -

عَدُوٌّ - دشمن ہین یعنے تم سب کے سب آپسمین دشمن ہو پ۱ ع۴ و۱۲ پ۲ ع۵ و۹ (۲۴) جگہ آیا ہے -

عَدُوًّا - دشمن ہونا پ۱/۱۲ پ۵/۱۲ پ۶/۱۹ پ۸/۱ پ۱۰/۱۷ پ۱۱/۱۴ پ۱۵/۶ پ۱۹/۱ پ۲۰/۴ پ۲۲/۱۳ پ۲۸/۱۶ -

عُدْوَانَ - بضم العین و سکون الدال سرکشی و ظلم و ستم پ۱/۱۰ پ۳/۸ پ۶/۵و۱۳ پ۲۰/۶ پ۲۸/۲ -

عُدْوَانًا - ظلم و ستم ہونا پ۵ ع۲ -

عُدْوَةٌ - کنارے کوئی چیز بھی کیون نہو پ۱۰ ع۱ -

عِدَّةٌ - گنتی اور شمار کسی شے کا پ۲/۷ پ۱۰/۱۱ پ۲۲/۳ پ۲۹/۱۷ -

عُدَّةٌ - ہر ایک قسم کا سامان پ۱۰ ع۱۳ -

## فصل العین مع الذال

عَذَابٌ - سخت درد و تکلیف کلام عرب مین عذاب ضرب و سخت درد کو کہتے ہین پھر ہوتے ہوتے ہر ایک عقوبت مولمہ اور ہر ایک امور شاقہ مین مستعمل ہو گیا یہانتک کہ السفر قطعۃ من العذاب آیا ہے لیکن جو قرآن مجید مین ذکر ہے اُس سے مراد عذاب اُخروی ہے سفر مین دیکھو پ۱ ع۲ و۴ و۱۰ و۱۱ و۱۳ و۱۴ و۱۵ پ۲ ع۳ و۴ و۵ و۶ و۹ پ۳ ع۹ و۱۰ و۱۱ و۱۶ (۱۸۳) جگہ آیا ہے -

عَذَابًا - بمعنے ایضًا پ۱۴/۳ پ۱۲/۱۴ (۳۷) جگہ آیا ہے -

عَذَابِكُمْ - تمہارے عذاب سے یا تمکو عذاب دیکر پ۵ ع۱۸ -

عَذَابِنَا - عذاب ہمارے کو پ۱۹ ع۱۵ پ۲۳ ع۱۹ -

عَذَابَهٗ - عذاب اُسکا یا اُس کے عذاب سے پ۱۱ ع۱۰ پ۱۵ ع۶ پ۳۰ ع۱۴ -

عَذَابِهَا - بفتح الباء عذاب اُس دوزخ کا و بکسر الباء اُسکے عذاب سے پ۱۹ ع۴ پ۲۲ ع۱۶ -

عَذَابُهُمَا - عذاب اُن دونون کا پ۱۸ ع۷ -

عَذَابِيْ - عذاب میرا پ۹ پ۱۳/۱۴ پ۱۴/۴ پ۲۷ ع۸ و۹ -

عَذْبٌ - بفتح العین و سکون الذال میٹھا شیرین خوشگوار و سہل الوصول پانی کو کہتے ہین پ۱۹ ع۳ پ۲۲ ع۱۴ -

عَذَّبَ - عذاب و سزا دی اُسنے پ۱ ع۱۰ -

عَذَّبْنَا - عذاب و سزا دی ہمنے پ۲۶ ع۱۱ پ۲۸ ع۱۸ -

عَذَّبَهُمْ - عذاب و سزا دی اُسنے اُنکو پ۱۸ ع۴ -

عُذْتُ - پناہ لی مین نے پ۲۴ ع۸ پ۲۵ ع۱۴ -

عُذْرًا - بہانہ حیلہ و حوالہ الزام کرنا پ۱۶ ع۱ پ۲۹ ع۲۱ -

## فصل العین مع الراء

عَرَاءِ۔ بے گھاس والی زمین کو کہتے ہین یعنے صاف میدان جہان گھاس کھیتی نہ ہو پ۲۳ ۹ ع۲۹ ۴۔

عُرُبًا۔ بضمتین سہاگ والیان محبت والیان کہ جو اپنے خاوندون پر عاشق ہو وین پ۲۷ ۱۴۔

عَرَبِیٌّ۔ عرب عربی النسل و عربی اللسان کو کہتے ہین پ۱۴ ۲۰ ع۱۹ ۱۵ پ۲۴ ۱۹۔

عَرَبِیًّا۔ بمعنے ہمیشہ عربی ہونا پ۱۲ ۱۱ پ۱۳ ۱۵ پ۱۶ ۱۲ پ۲۳ ۱۶ پ۲۵ ۲ و ۷ پ۲۶ ۲۔

عُرْجُونِ۔ شاخ کھجور پ۲۳ ۲۔

عَرْشٌ۔ اصل مین چھت و چھپرۂ انگور وغیرہ اور تخت مجلس سلاطین کو باعتبار علوے مرتبہ و بلندی کے کہتے ہین اور عرش الرحمٰن مین کوئی بشر اسکی حقیقت سے واقف نہین ہو گو اوہام و خیالات انسان اُسکے متعلق دور تک جاتے ہین البتہ اتنا تو ثابت ہوتا ہو کہ سب مخلوق و آسمان سے ہر طرح بلند ہو حقیقۃً و مرتبۃً اور کان عرشہ علے الماء مین بھی یہی معنے ہو کہ پانی سے بلند تھا حقیقۃً و مرتبۃً پ۱۲ پ۱۱ ۵ و ۷ پ۱۳ ۵ و ۷ (۲۱) جگہ آیا ہو۔

عَرْشُکِ۔ عرش تیرا اسمین خطاب بلقیس کیطرف ہے پ۱۹ ۱۸۔

عَرْشُہٗ۔ عرش اسکا پ۱۲ ۱۔

عَرْشَہَا۔ تخت بلقیس کا پ۱۹ ۱۸۔

عَرَضَ۔ اسباب و متاع دنیا کا سوائے چاندی سونیکے پ۵ ۱۰ پ۹ ۱۱ پ۱۰ ۵ پ۱۸ ۱۰۔

عُرِضَ۔ روبرو لائے پیش کیے گئے وہ پ۲۳ ۱۲۔

عَرَضٌ۔ متاع و اسباب دنیاوی پ۹ ۱۱۔

عَرَضًا۔ ہر ایک وہ چیز جو اسباب و متاع دنیا سے ہو اُسکو عرض کہتے ہین پ۱۰ ۱۲ پ۱۶ ۲۔

عَرَّضْتُمْ۔ پردے مین کہا تم نے یا کنایہ سے منگنی و نکاح وغیرہ کی باتین پ۲ ۱۴۔

عَرَضْنَا۔ روبرو لاوینگے ہم جہنم کو یہ صیغہ جمع متکلم کا ہو بوجہ عطف مضارع پر ہونیسے معنے مضارع مین آیا ہو پ۱۶ ۲ پ۲۲ ۶

عَرَضُوا۔ پیش کیے گئے وہ روبرو لائے گئے وہ پ۱۵ ۱۸

عُرْضَۃً۔ نشانہ و آڑ و سپر و حیلہ و داؤ پ۲ ۱۲۔

عَرْضُہَا۔ عرض و چوڑاو جنت کا پ۴ ۵ پ۲۷ ۹۔

عَرَضَہُمْ۔ روبرو پیش کیا اُنکو پ۱ ۴۔

عُرْفِ۔ پسندیدہ و بہتر اور جو دلکو خوش کرنیوالی ہو پ۹ ۱۴

عَرَّفَ۔ پہچنوایا تعارف کرایا اُسنے پ۲۸ ۱۹۔

عُرْفًا۔ عادت و عرف کے مطابق پ۲۹ ۲۱۔

عَرَفَاتٍ۔ یہ وہ مقام ہو مکہ معظمہ کے جانب شرق مین جہان نوین ذیحجہ کو توبہ و اعتراف و اقرار معاصی ہوتے ہین پ۲ ۵۔

عَرَفْتَہُمْ۔ پہچانا تونے اُنکو پ۲۶ ۸۔

عَرَفُوا۔ پہچانا اُنھون نے پ۷ ۱۱ ۱۔

عَرَّفَہَا۔ تعریف کی اُسکی شناسائی کی تعارف کرایا اُسکا پ۲۶

عَرَفَہُمْ۔ پہچانا اُسنے اُنکو پ۱۳ ۲۔

عَرِمِ۔ زور کے نالے و ندی و طغیانی و سیل پانی اور اُس بندش کو کہتے ہین جو بارش کے پانی روکنے کیلیے بنائے جاتے ہین پ۲۲ ۸۔

عُرُوشِہَا۔ چھتون اُسکی سے پ۳ ۲ پ۱۵ ۱۷ پ۱۷ ۱۴۔

عُرْوَۃِ۔ مستحکم و مضبوط زنجیر و کڑا پ۳ ۲ پ۲۱ ۱۲۔

عَرِیْضٍ۔ چوڑا یا چوڑا پن پ۲۵ ۱۔

## فصل العین مع الزاء

# خاتمۃ الطبع

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمد للہ لولیہ والصلوٰۃ لرسولہ واصحابہ اما بعد بندہ حاجی محمد بن عبداللہ بن نورالدین (پنجابی) حیدرآبادی غفر اللہ ذنوبہم وستر عیوبہم وجعل الجنۃ مثواہم، عرض پرداز ہے کہ جب مین نے نمط ارض پر بغور دیکھا کہ قرآن مجید کی تفاسیر تو مختلف زبانون مین بکثرت ہین لیکن اردو زبان مین کوئی کامل وکافی لغت قرآن نہین ہے جسکا ہر شخص محتاج ہے اس بندہ نے بعون اللہ الملک المنان حسبۃً للہ واصلاحا للمسلمین بنام عزوجل قلم اٹھایا تو قرآن کریم ہر ایک لغت کو لغوی شرعی تاریخی تمدنی معاشرتی وتعریف اسماء الحسنیٰ واسماء انبیا وتحقیقات جنت ودوزخ وعرش و کرسی وروح وملائکہ ایمان، ثواب، عقاب المبقعات والمکنہ زمین آسمان، شمس وقمر واجنۃ وشیاطین وفرعون وہامان وشداد وشرک ومشرکین اور عجائبات دین ودنیا وآخرت شرح وبسط سے لکھے، جہان کہین شرعی مسئلہ آیا اُسکو کتب تفسیر وحدیث سے اور جہان کہین لغت کے متعلق پایا اُسکو کتب لغت سے مثل تاج العروس مفردات راغب اصفہانی ونہایہ ابن اثیر وغیرہ وغیرہ سے لکھا جہان کہین تاریخی واقعہ آیا اُسکو کتب تاریخ سے لکھا ہر صورت کوئی لغت قرآن کریم کا معنے وتفصیلاً ایسا نہین چھوڑا کہ آئندہ نسلون کو طعن وتشنیع کا موقع باقی رہے اور ہر ختم لغت پر علامت پ ۳ لکھدیا جس مین پارہ ورکوع کا حوالہ ہے یعنے پارہ دو رکوع تین مراد ہے اور پ ۶ و ۱۰ یعنے پارہ تین اور رکوع ۶ و ۱۰ مراد ہے اور پ ۳ ۱۰ اس سے پارہ تین اور رکوع دس دوبارہ مراد ہے اسی طرح تمام کتاب کا طریقہ مقرر کیا گیا ہے اور نام اسکا عجائب البیان فی لغات القرآن مع تفسیر المنان ونجوم القرآن رکھا کیونکہ لغات سے مراد لغت قرآن ہے اور تفسیر المنان سے مراد جو شرح وبسط سے تفسیر کی گئی ہے اور نجوم القرآن سے ہندسون کے ذریعہ معرفت رکوع وپارہ مراد ہے۔

پس اب مین اُمید کرتا ہون اہل وفا سے کہ جہان کہین میرے قلم نے زلزال کیا ہو یا قلم نے طغیان کیا ہو تو براہ نوازش اُسکو درست فرمائین ممنون ہونگا۔

اب الٰہی میری یہ تمنا ہے کہ تیرے فضل سے حشر مین یہ کتاب میرے سیدھے ہاتھ مین ہو اور سید المرسلین کا ساتھ ہو۔



قیمت فی جلد تین روپیہ ۳ ر

ملنے کا پتہ :۔ فضل حق و عبدالحی وغیرہ تاجران کتب بازار گلزار حوض حیدرآباد (دکن)